(ترمیم و اضافہ کے ساتھ)

# طلسمات زہرہ

مصنف خالد اسحٰق راٹھور

# فہرست مضامین

# پیش لفظ

راٹھور پبلشرز کے زیر اہتمام روحانی اور مخفی علوم پر اب تک کئی ایک کتب شائع ہو چکی ہیں۔

طلسمات زہرہ اسی سلسلے کی ایک خوبصورت کڑی ہے۔ طلسمات زہرہ بنیادی طور پر دو بڑے حصوں پر مشتمل ہے۔ پہلے حصہ میں وہ عملیات بیان کئے گئے ہیں جو زیر دستخطی (خالد اسحاق راٹھور) کے ذاتی استعمال اور تجربے میں مجرب ثابت ہوئے ہیں۔ جبکہ دوسرا حصہ ایک عربی کتاب جامع الفوائد کے ایک باب پر مشتمل ہے۔

طلسمات زہرہ جیسا کہ نام سے ظاہر ہے عشق، محبت، پیار، زوجین میں اتفاق، محبوب کے حصول، خوشگوار خانگی زندگی، تسخیر محبوب کو منانے، واپس لانے اور ملاپ وغیرہ کے متعلق معاملات پر مشتمل ہے۔

اس کتاب میں ایسے اعمال بھی آپ کی نظروں کے سامنے آئیں گے جو نفاق، اختلاف اور باہم ناچاقی جیسے معاملات پر مشتمل ہیں۔ بظاہر ان کا کتاب کے اصل موضوع یعنی عشق، محبت اور ملاپ سے کوئی تعلق نظر نہیں آتا لیکن تھوڑی وسعت نظری کا مظاہر کیا جائے تو ظاہر ہوگا کہ بعض اوقات محبوب کے حصول کے لیے بالواسطہ طریقہ بھی اختیار کرنا پڑتا ہے ایسی صورت میں جب لوگوں کا ایک گروہ، جماعت یا افراد خانہ باہم مل کر حصول مطلوب میں رکاوٹ کا باعث بن رہے ہوں تو کسی بھی دوسرے عمل سے پہلے ان کو باہم منتشر کرنا حکمت اور عقل کا تقاضہ ہے۔

کتاب کے دونوں حصوں میں آپ کو ایسے متفرق اعمال ملیں گے جو اس سے قبل نہ آپ نے پڑھے اور نہ سُنے ہوں گے امر واقعہ یہ ہے کہ لوگ روحانی اعمال اور روحانی تجربات سے متعلق علم اپنی زندگی میں اپنے سینے میں اور زندگی کے بعد یعنی موت کے بعد قبر میں لے جاتے ہیں۔ یوں علوم اور تجربے کے خزانے میں کوئی خاطر خواہ اضافہ نہیں کرتے یہ روش علمی حوالے سے مایوس کن صورت حال کی عکاسی کرتی ہے۔ آج اگر مغرب مادی اور روحانی ہر دو حوالوں سے مشرق پر سبقت لیے ہوئے ہے تو اس کی وجہ ان کے ہاں علم کا فروغ ہے۔ ہمارے ہاں عام طور پر یہ خیال کیا جاتا ہے کہ مغرب میں بیٹھا فرد دن رات شراب و شباب میں سرتاپا غرق ہوا ہوا ہے۔ ہماری یہ سوچ مغرب کے صرف ایک رُخ کو ظاہر کرتی ہے۔ یہ مغرب ہی ہے جس نے آج دنیا کو مادی حوالے سے اُس سطح پر پہنچا دیا ہے جس کے بارے میں انیسویں صدی کے اوائل کا انسان سوچ بھی نہیں سکتا تھا۔ انسان کی خواہش اور اُس کی تکمیل کے درمیان ایک بٹن دبانے کا فاصلہ رہ گیا ہے لیکن دوسرے طرف چھٹی حس، پیرا سائیکولوجی، ہپناٹزم، ٹیلی پیتھی اور ریکی جیسے علوم پر ریسرچ کا سیلاب اُمڈتا چلا آ رہا ہے۔ ساتھ ہی ساتھ قدیم عبرانی اور دیگر زبانوں کی مخفی علوم پر کُتب اپنی تمام تر ضروریات اور درستگی کے ساتھ انگلش زبان میں منتقل ہو چکی ہیں یا ہو رہی ہیں۔ یہ قدیم کلاسیکل عملیاتی ادب ہی نہیں بلکہ جدید عملیاتی اور تجرباتی علم کی مغرب میں کمی نہیں۔ اگر کمی ہے تو ہماری اپنی آگاہی میں۔ ہمارے عامل کامل پیر، شاہ اور پروفیسر حضرات کی ایک بڑی تعداد کسی تحقیق کی ضرورت تو کُجا جو دو لفظ ان کے پاس اگر ہیں تو سینے کے دوزخ سے باہر نکالنا گناہِ کبیرہ سمجھتے ہیں۔

اگر ہم مادی یا روحانی کسی بھی حوالے سے مغرب پر برتری حاصل کرنا چاہتے ہیں تو ہمیں علم کو چھپانے کی بجائے علم کو ظاہر کرنے اس کو پھیلانے اور اس کی تعلیم دینے پر توجہ مرکوز کرنا چاہئے۔ علم ایک ایسی نعمت ہے جو تقسیم کرنے سے بڑھتی ہے سو جب تک ہم اپنی اس کمزوری پر قابو نہیں پا لیتے ہماری کامیابی مشکل بلکہ ناممکن ہے۔

اس کتاب کو تحریر کرنے ہی میں نہیں بلکہ دیگر تمام سابقہ اور آنے والی اپنی کُتب میں میری ہمیشہ یہ کوشش رہی ہے کہ لوگوں تک علم کو اپنی اصل روح اور بنیادی فلسفے کے ساتھ پہنچایا جائے۔ ماہنامہ



راہنمائے عملیات بھی اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے جس میں ہمیشہ پاکستان بھر کے ماہرین علوم مخفی کے لئے ایک پلیٹ فارم مہیا کرنے کی کوشش کی ہے۔ جہاں سے وہ اپنی تحقیق لوگوں کے سامنے پیش کر سکیں۔ قدیم عربی کُتب کے اُردو میں تراجم اور ان کی اشاعت اسی نصب العین کا حصہ ہے۔

میری پاکستان بھر کے علوم مخفی کے ماہرین سے درخواست ہے کہ وہ اپنے سینے کے راز اور علوم کے خزانے لوگوں کے لیے کھول دیں۔ جوں جوں لوگوں میں تحقیق اور جستجو کا مادہ زور پکڑے گا مشرق میں علوم کا سورج ایک دفعہ پھر پوری آب و تاب سے چمکنے لگے گا۔

خالد اسحاق راٹھور

# اپنی بات

شروع کرتا ہوں رب جلیل کے نام سے جو بڑا مہربان اور کریم ہے۔ آج جب میں یہ الفاظ تحریر کرنے بیٹھا تو ماضی ایک مجسم شکل میں میرے سامنے آن کھڑا ہوا۔ علوم مخفی کے حوالے سے زندگی میں پیش آنے والے حالات و واقعات کو بیان کرنا چاہوں تو اس کے لیے ایک الگ کتاب کی ضرورت ہوگی۔ تاہم مختصر الفاظ میں تحریر کروں تو کچھ یوں ہے کہ 1975ء مین بسلسلہ تعلیم مجھے تربیلہ ڈیم سے اپنے آبائی شہر لاہور منتقل ہونا پڑا۔ کالج ہوسٹل میں قیام کے دوران ہپناٹزم کے علم سے متعارف ہوا۔ گو اس سے قبل روحانی حوالے سے ایک تعلق علوم مخفی سے تھا۔ تاہم ہپناٹزم نے کچھ ایسا اثر چھوڑا کہ حقیقی معنوں میں مخفی علوم کا باب کھلتا چلا گیا اور یوں یہ روشنی آئندہ دنوں میں میری روح اور جسم کا حصہ بن گئی۔ آج ایک طویل عرصہ گزرنے اور منزل بہ منزل سفر کرنے کے بعد اللہ کے فضل سے جس مقام پر کھڑا ہوں، اللہ کا ہزاروں لاکھوں بار شکر ادا کروں تو تب بھی ناکافی ہوگا۔

☆ 1975ء میں علوم مخفی سے ابتدائی تعارف ہوا۔

☆ 85-1984ء سے مختلف رسائل و جرائد میں لکھنا شروع کیا اور یہ سلسلہ اب تک جاری ہے۔

☆ 1989ء میں علم دست شناسی پر کورس تشکیل دیا۔

☆ 1991ء میں علوم مخفی کی ترویج و اشاعت کیلئے خالد انسٹی ٹیوٹ آف اکلٹ سائنسز کی بنیاد رکھی اور نجوم، پامسٹری، اعداد، جفر، ساعت اور عملیات پر اسباق تحریر کر کے علوم مخفی کی تعلیم و تربیت کا باقاعدہ آغاز کیا۔

☆ 1993ء میں اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے راٹھور پبلشرز کے تحت میری پہلی کتاب خزینہ اعداد



شائع ہوئی۔ اس کتاب کے بعد اب تک متعدد کتب شائع ہو چکی ہیں اور کئی ایک اشاعت کے مختلف مراحل میں ہیں۔ اور یوں ان کتب کی تعداد دن بدن بڑھتی جا رہی ہے۔

☆ علوم مخفی سے تعلق اور ہر لمحہ اس خواہش نے کہ اپنے علم میں مسلسل اضافہ کیا جائے' مجھے کمپیوٹر کے شعبہ کی طرف آنے پر مجبور کیا اور 1994ء میں پاکستان کی تاریخ میں پہلی دفعہ علوم مخفی کا کمپیوٹر پروگرام تیار کر کے مارکیٹ میں پیش کیا۔ بالیقین یہ اللہ کی طرف سے دی گئی وہ کامیابی تھی جو اس سے پہلے کسی بھی پاکستانی کے حصے میں نہ آئی۔

☆ زندگی کے سفر میں ایک سنگ میل مارچ 1998ء کا بھی آتا ہے۔ یہ وہ وقت ہے جب اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے ماہنامہ ''راہنمائے عملیات'' کا اجراء کیا گیا۔ ماہنامہ ''راہنمائے عملیات'' اللہ کے فضل سے ہر ماہ باقاعدگی سے شائع ہوتا ہے۔ علوم مخفی سے تعلق رکھنے والا ہر عامل' طالب علم اور ایک عام آدمی اس ماہنامہ کو پڑھ کر راہنمائی حاصل کر سکتا ہے۔

☆ 1998ء میں ہی ''خالد روحانی جنتری'' کا اجراء کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے یہ اس وقت سے مسلسل ہر سال باقاعدگی سے شائع ہو رہی ہے۔ اس کے لئے اتنا کہنا ہی کافی ہے کہ اگر آپ ''خالد روحانی جنتری'' خریدتے یا پڑھتے ہیں تو پھر آپ کو کسی دوسری تقویم یا جنتری کو خریدنے اور پڑھنے کی ضرورت نہیں رہے گی۔

☆ 2001 میں اشاعت کتب کے حوالے سے ایک اور سرفرازی جو میرے حصے میں آئی وہ یہ ہے کہ میں نے علوم مخفی کی قدیم عربی کتب کو ترجمہ کروا کے شائع کیا۔ قدیم عربی اور فارسی کتب کے ترجمہ اور اشاعت کا کام ہنوز جاری ہے۔

☆ الحمد للہ' اللہ کے فضل و کرم سے مخفی علوم کے اس سفر کا ایک اور سنگ میل اکتوبر 2005 میں علوم مخفی پر انگریزی سہ ماہی جریدہ "Far-zoq" کی صورت میں سامنے آیا۔ اس جریدہ کا آغاز پاکستان اور دنیا بھر کے علوم مخفی کے شائقین کو پاکستان میں علوم مخفی پر ہونے والے کام اور قدیم مسلمان ماہرینِ علوم مخفی کے کیے ہوئے کاموں سے آگاہ کرنے کا عظیم مشن بھی لیے ہوئے ہے۔

☆ سال 2006 اس لحاظ سے خصوصی اہمیت کا حامل ہے کہ اس میں پاکستان کی تاریخ میں پہلی مرتبہ ہندی نجوم کے ماہرین کی ضرورت کو پورا کرتے ہوئے' خالد ہندی جنتری شائع کی گئی۔ اس

سے قبل ہندی نجوم کے ماہرین کو انڈیا سے آنے والی روایتی جنتریوں کا انتظار کرنا پڑتا تھا' تاہم خالد ہندی جنتری کی اشاعت سے پاکستان کے ہندی نجوم کے شائقین کو ایسی جنتری دستیاب ہوگئی ہے جو تمام تر زریانہ (ہندی) حسابات پاکستان کے وقت اور ضروریات کے مطابق لیے ہوئے ہے۔

☆ سال 2008 فنی حوالے سے ایسی کامیابیاں لے کر آیا جن پر اللہ کا جتنا بھی شکر ادا کیا جائے کم ہوگا۔ اس سال کئی نئی کتب کی اشاعت کے ساتھ دو ایسی تحقیقی دستاویزات تیار اور شائع کی جن کے مقابلے میں آج تک پاکستان میں کسی بھی قدیم و جدید ادارے نے سوچا بھی نہ ہوگا۔ خاص طور پر ''راٹھور تسویۃ البیوت'' ایک ایسی دستاویزی کتاب ہے جو علم نجوم سے تعلق رکھنے والوں کے لیے ایک جزِ لازم کی حیثیت رکھتی ہے۔ اسی طرح ایک اور خاص دستاویزی کتاب ''راٹھور 50 سالہ تقویم 2001 تا 2050'' ہے جو ہر ماہر نجوم کے لیے ایک انتہائی ضرورت اور اہمیت کی حامل ہے۔ تکنیکی حوالے سے چند ایک مزید کتب کا منصوبہ زیرِ غور ہے' انشاء اللہ اس بارے مکمل تفصیل آپ ہر ماہ شائع ہونے والے ہمارے ماہنامہ ''راہنمائے عملیات'' میں دیکھ سکیں گے۔

علوم مخفی کے ساتھ اس طویل سفر کی کہانی کا اختتام بالیقین زندگی کے اختتام تک جاری رہے گا' انشاء اللہ۔ تاہم آج میں اس منزل پر پہنچ کر یہ سوچ رہا ہوں کہ اگر اللہ عزّ وجل نے مجھے علوم مخفی میں مہارت سے نوازا ہے تو ان علوم کے فوائد ہر خاص و عام تک پہنچانا میرا فرض ہے۔ میرے علم، تجربے، نجومی، روحانی اور عملیاتی مہارت سے فائدہ اُٹھانا ہر خاص و عام کا حق ہے۔ اس حوالے سے ایک تعارفی پمفلٹ تیار کیا گیا ہے۔ اس وقت ادارہ جو خدمات آپ کے لئے انجام دے رہا ہے اُن کے بارے میں جامع معلومات فراہم کی گئی ہیں۔ آپ یہ پمفلٹ جوابی لفافہ ارسال کر کے مفت طلب کر سکتے ہیں۔ اگر آپ محسوس کریں کہ آپ کو کسی بات کی وضاحت درکار ہے تو بلا توقف خط کے ذریعے رابطہ کر سکتے ہیں۔

اللہ ہم سب کا حامی و ناصر ہو اور ہم پر اپنی رحمتیں نازل فرمائے اور ہمیں دنیا اور آخرت میں کامیاب فرمائے اور عذابِ دوزخ سے محفوظ رکھے۔ آمین۔

خالد اسحاق راٹھور





# تعویذات' نقوش' طلسمات اور الواح

## لوحِ آیت الکرسی/ ردِ سحر و تحفظ

یہ لوح جادو' سحر' کالے علم' ڈھاپہ' ہانڈی' آسیب' اثر' حاضرات' جنات' ہمزاد، سایہ، پریوں اور دیگر مرئی و غیر مرئی مخلوقات' عملیاتی اور سحری اعمال سے تحفظ اور ان کے خاتمے کے لیے ہر درجہ موثر ہے۔ یہ لوح فرد ذاتی استعمال اور افراد خانہ کے لیے الگ الگ استعمال کے لیے بھی طلب کر سکتا ہے۔ جو فرد اپنے گھر کو ان خرابیوں اور اثرات سے محفوظ رکھنا چاہیں وہ بھی اس کو گھر میں رکھ کر اس کے فوائد سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ کسی بھی قسم کے بد اثرات اور اعمال سے محفوظ رہنے کے لیے اس لوح کا استعمال ہمارے تجربہ کے مطابق حد درجہ موثر ہے۔

## لوحِ خوش قسمتی

خاص کواکبی حالتوں یعنی کواکب کی آپس میں سعد نظرات، شرف، اوج اور بعض خاص یوگ بننے کے اوقات میں لوح خوش قسمتی تیار کی جاتی ہے۔ زندگی کے عمومی مسائل کے خاتمہ کے لیے یہ مجرب ہے۔ کسی بھی خاص مقصد کے لیے یہ لوح بنوائی جا سکتی ہے۔ زندگی میں پیش آنے والی مختلف مشکلات، رکاوٹوں اور مسائل کے حل کے لیے موثر اور مجرب لوح ہے۔ ہر فرد کو اس سے فائدہ اُٹھانا چاہیے۔

## لوح زچگی

یہ لوح زچہ و بچہ کی حفاظت، ان کو سحر، جادو، ٹونا اور ہر قسم کے سحری اور جسمانی نقائص اور اثرات سے محفوظ رکھنے کے لیے مفید ہے۔ بچوں کی پیدائش کے دوران خواتین مختلف سحری و نسوانی مسائل و امراض کا شکار ہو جاتی ہیں۔ ان اثرات و مسائل سے بچاؤ اور حل کے لیے یہ لوح خصوصی طور پر تیار کی جاتی ہے۔ یہ لوح ماں اور بچہ دونوں کے لیے مفید ہے

## طلسم تسخیر و حاجت

یہ طلسم ایک خاص روحانی و عملیاتی طریقہ کار کے تحت تیار کیا جاتا ہے۔ آپ بھی رزق، دولت، شادی، تسخیر مطلوب، تسخیر خلق، حصول عہدہ، انعامی بانڈ، تسخیر دشمن، حصول اولاد، صحت، جادو و سحر سے حفاظت، حفظ و امان یا کسی بھی مطلب و مقصد کے لیے تیار کروا سکتے ہیں۔ یہ لوح کسی بھی ایک خاص مقصد یا ایک سے زائد مقاصد کے لیے حسب خواہش حاصل کر سکتے ہیں۔

## طلسم صحت و شفاء

طلسم صحت تیار کرتے ہوئے شفاء کے حوالے سے خاص کواکبی حالتوں کو مدنظر رکھا جاتا ہے اور اس کو مزید پُر اثر بنانے کے لیے اس پر خاص روحانی عمل کیا جاتا ہے۔ اس طرح یہ طلسم فرد کو بیماری سے نجات اور صحت دلانے کی غیر معمولی برقی و مقناطیسی طاقت کا حامل ہو جاتا ہے۔ آپ کسی بھی بیماری کا شکار ہوں' دوا کے ساتھ دعا' کو بھی علاج کا حصہ بنائیں۔ اللہ شفا دے گا۔ انشاء اللہ۔ اصل زعفران سے تحریر کردہ خصوصی نقوش بھی اس لوح کے ہمراہ پینے کے لیے دیئے جاتے ہیں۔

## لوحِ مریخ/ لوحِ تحفظ

دشمن سے حفاظت' مخالفین پر غلبہ حاصل کرنے' دشمنوں کو شکست دینے، ان کی تکلیفوں سے محفوظ رکھنے، مقدمہ یا لڑائی میں کامیابی' صحت' سحری و آسیبی امراض سے بچاؤ' تحفظ اور قوت جسمانی جیسے فوائد حاصل کرنے کے لیے یہ

لوح استعمال ہوتی ہے۔اس کے استعمال سے آپ ایک خاص قسم کا روحانی تحفظ حاصل کریں گے۔مختلف مردانہ امراض، مسائل اور ازدواجی وجسمانی مسائل کے حل' مردانہ طاقت' صحت' جسمانی حالت کی بہتری کے ساتھ ساتھ آسیب اور سحر وغیرہ سے بچاؤ کے لئے بھی لوحِ مریخ استعمال کی جاتی ہے۔اِن حوالوں سے یہ ایک لاجواب لوح ہے۔

## لوحِ شمس

عزت' وقار' شہرت' کامیابی' عروج' حکومت' سیاست' حصول عہدہ' اعلیٰ پوزیشن' نوکری میں استحکام اور ترقی، اولادِ نرینہ کے حصول کے لیے بہترین لوح ہے۔کاروبار میں ترقی، حکومت اور عہدے کے حصول، ملازمت میں ترقی، اپنے اپنے شعبے میں غیر معمولی کامیابی اور مستقل بنیادوں میں بزنس اور کاروبار کو قائم کرنے، اپنے شعبے، ریڈیو، ٹی وی اور عوام میں شہرت اور مقبولیت حاصل کرنے کے لیے اس لوح کا استعمال مفید ثابت ہوگا۔

## لوحِ زہرہ

عوام وخواتین میں مقبولیت' تسخیر محبوب' رجوع خلقت' شادی' حسن' خوبصورتی اور کشش پیدا کرنے کے لیے باکمال لوح ہے۔اس کے ساتھ زعفران سے تحریر کردہ خصوصی نقوش بھی پینے کے لیے دیئے جائیں گے۔بیوٹی پارلر اور ڈاکٹروں سے استفادہ کے ساتھ ساتھ اس لوح اور نقوش کا استعمال حیرت انگیز نتائج لائے گا۔وہ مرد اور خواتین جو حسن اور خوبصورتی کے مسائل کا شکار ہوں وہ بھی اس لوح سے فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔

## لوحِ عطارد

برائے علم وعقل اور حافظے میں اضافہ' رزق' کاروبار اور تجارت میں ترقی' فصاحت و بلاغت' دماغی امراض سے بچاؤ' امتحان میں کامیابی اور بچوں کی تعلیم میں اعلیٰ کارگردگی کے لیے ایک تحفہ ہے۔حافظے کی کمزوری، تعلیم میں دل نہ لگنے یا جن لوگوں کا ذاتی کاروبار نہ چلتا ہو وہ اِن کے لیے مفید ہے۔یاداشت، دماغی امراض اور تعلیمی معاملات کے حل کے لیے اس لوح کے ساتھ ساتھ زعفران سے تحریر کردہ خصوصی نقوش پینے کے لیے بھی دیئے جاتے ہیں۔

## لوح مشتری/لوح رزق

دولت' استحکام' خوش حالی' تجارت میں اضافہ' ترقی' حصول جائیداد' انعامی بانڈ' لاٹری' خاتمہ غربت جیسے مقاصد کے لیے یہ لوح بہت زیادہ مفید ہے۔وہ خواتین وحضرات جو روزگار کے مسائل یا بندش کا شکار ہیں' یا وہ جن کی نوکری یا کاروبار کے معاملات میں مخالفت یا دشمنی کی وجہ سے مسائل اور رزق میں برکت یا وسعت نہیں ہے۔وہ جن کے اخراجات زیادہ اور آمدن کم ہے۔جنھیں مالی مشکلات کا سامنا ہے۔قرض کی ادائیگی کرنی ہے یا مالی آسودگی حاصل کرنی ہے یا کاروبار میں برکت اور کامیابی، نوکری میں ترقی مطلوب ہے تو وہ اس لوح سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔کسی بھی قسم کی مالی، مادی، کاروباری اور پیشہ ورانہ کامیابی کی بات ہو اس لوح سے فائدہ اُٹھایا جا سکتا ہے۔ذاتی کاروبار یا دفتر چلانے والوں کے لیے بھی یہ بہت موثر ہے۔

## لوحِ زحل

زحل کے ناقص اثرات کے خاتمے کے لیے یہ لوح خاص طور پر تیار کی جاتی ہے۔ساڑھ ستی کے لیے بھی مفید۔جب چلتے کام رکنے لگ جائیں اور کام ہوتے ہوتے رہ جائیں' تو سمجھ لیں کہ آپ کو اس لوح کی ضرورت ہے۔بہت سے لوگ ایک کے بعد دوسرے مسئلہ کا شکار رہتے ہیں۔ایک مصیبت سے جان چھوٹی تو دوسری میں گرفتار ہو گئے۔مسائل اور پریشانیوں کا انبار کاموں کا نہ ہونا۔ہر مسئلہ میں رکاوٹ اور التواء اور اِن دیکھے ہاتھوں کا ہوتے کاموں کو روک دینا جیسے مسائل کے لیے اس لوح کا استعمال مفید اور



موثر ثابت ہوگا۔مختلف قسم کی ناکامیوں اور پریشانیوں سے تحفظ کے لیے حد درجہ موثر ہے۔اس کے علاوہ وہ لوگ جو بڑے پیمانے پر کاروبار کرتے ہیں، بڑے پلازے اور عمارتیں بناتے ہیں یا وہ لوگ جو اپنے کاروبار اور کاموں کو استحکام دینے کے خواہش مند ہوں اور ایک طویل عرصہ کے لیے کامیابی کے خواہاں ہوں اِن کے لیے بھی یہ لوح حد درجہ موثر ہے۔غرضیکہ ہر وہ کام جس میں آپ غیر معمولی اور طویل عرصہ تک کامیابی چاہتے ہوں کے لیے بھی یہ لوح حاصل کر سکتے ہیں۔نحوست زحل کے خاتمہ کے لیے لاجواب روحانی اثرات کی لوح۔

## زعفرانی نقوش

بیماری کی نوعیت کچھ بھی ہو! بیماری چاہے کتنی پرانی ہی کیوں نہ ہو! بیماری چاہے کتنی ہی موذی کیوں نہ ہو! زعفرانی نقوش کا ایک کورس کرنے سے اس کے اثرات آپ پر خود ظاہر ہوں گے۔یہ ''زعفرانی نقوش'' درجہ اول کے زعفران سے خاص کواکبی اوقات میں کاغذ پر تحریر کیے جاتے ہیں اور صحت اور تندرستی کے حوالے سے اِن پر خصوصی آیات قرآنی اور اسماء ربی کا ورد بھی کیا جاتا ہے۔تاکہ اِن کے اثرات میں زیادہ سے زیادہ طاقت پیدا کی جا سکے اور اِن کو استعمال کرنے والے کو زیادہ سے زیادہ فائدہ حاصل ہو اور اس کو صحت کے جن مسائل سے واسطہ ہے اُن کا حل نکلے اور وہ صحت یاب ہو۔

## خاتمِ سلیمان

خاتم سلیمان ۳۴ مختلف مسائل کے لیے موثر ثابت ہوتی ہے۔یہاں ان سب کا بیان بہت زیادہ جگہ گھیرے گا سو اس کی مکمل خصوصیات کی تفصیل آپ ہماری کتاب طلسمات زہرہ میں دیکھ سکتے ہیں۔

## لوحِ استخارہ

یہ لوح کسی بھی کام یا بانڈ نمبر وغیرہ کے لیے استخارہ کرنے کے لیے مفید ہے۔بعض دفعہ انسان دوراہے پر کھڑا ہوتا ہے کہ وہ اِدھر جائے یا اُدھر جائے۔جب فیصلہ کرنا بہت مشکل اور ضروری بھی ہو تو ایسے حالات میں اس لوح کا بنوانا مفید رہتا ہے۔استخارہ سے فیصلہ کرنا آسان ہو جاتا ہے۔بہت سے قارئین سوال کرتے ہیں کہ کیا اس کا استعمال ہر کام میں استخارہ کے لیے کیا جا سکتا ہے تو اس کا جواب ہاں میں ہے۔آپ حسب منشاء کسی بھی سوال کے جواب کے لیے اطمینانِ قلب سے استعمال کر سکتے ہیں۔یہ آپ کو درست جواب حاصل کرنے میں حددرجہ معاون ثابت ہوگی

## انگوٹھی عدد 9

معاملات زندگی میں عمومی تکمیلیت اور متفرق مسائل کے حل کے لیے عدد 9 کی انگوٹھی بہت زیادہ استعمال ہوتی ہے۔عدد 9 بلحاظ اعداد اختتامی اور مکمل کر دینے والا عدد ہے۔سو اس حوالے سے اس عدد کی انگوٹھی کو مختلف کاموں کو باخیر انجام دینے اور معاملات میں عمومی کامیابی کے لیے اعتماد سے استعمال کیا جاتا ہے۔

## برکاتی انگوٹھی

کاروبار اور تجارت میں اضافے، رزق میں برکت، حصول روزگار، حصول اولاد، تسخیر ورجوع خلقت، شادی، محبت، صحت، خصوصی امراض، ردسحر، جادو، مقدمے میں کامیابی وغیرہ کے لئے استعمال میں لائی جاتی ہے۔

## انگوٹھی مریخ

جنسی قوت' صحت' توانائی' جسمانی' حیوانی تحفظ' خاتمہ بیرونی اثرات اور ردسحر کے لیے اس کو بہت دفعہ تجربے کے بعد زود اثر پایا گیا ہے۔یہ تانبے پر خاص اوقات میں خاص عمل کے تحت تیار کی گئی ہے۔تانبے پر یہ خاص انگوٹھی ایک طویل عرصہ سے تیار کی جا رہی ہے اور اپنے اثرات کے حوالے سے اس کو موثر پایا گیا ہے۔آپ بھی حسب ضرورت اس کو استعمال میں لا سکتے ہیں۔

# کتب راٹھور پبلشرز

| | | |
|---|---|---|
| راہنمائے عملیات (ماہنامہ) | راہنمائے عملیات | باٹڑلیس اور لاٹری کے نمبر |
| خالد روحانی جنتری (سالانہ) | مفتاح الرموز و اسرار الکنوز | نمبر ہی نمبر (حصہ اول) |
| خالد ہندی جنتری (سالانہ) | السحر الاحمر | نمبر ہی نمبر 15000 (حصہ دوم) |
| Far-zoq(English quarterly) | السحر العجیب فی جلب الحبیب (1) | قسمت اور چانس |
| راہنمائے علم نجوم (حصہ اول) ترمیم شدہ | السحر العجیب فی جلب الحبیب (2) | انعامی کرشمات |
| راہنمائے علم نجوم (حصہ دوم) | السحر العجیب فی جلب الحبیب (3) | صفحہ، آکڑہ اور بنڈل حصہ اول (نیا ترمیم شدہ ایڈیشن) |
| 10 سالہ جنتری (2001 تا 2010) | سحر بارنوخ | صفحہ، آکڑہ اور بنڈل (حصہ دہم) برائے 2014 |
| ہندی نجوم | مجربات خالد | اسباق دست شناسی |
| آپ کا برج | اُصول و قواعد عملیات | راہنمائے تل شناسی |
| راٹھور تسویۃ البیوت (لگن ساری دنیا کی) | مسائل کا روحانی حل | ساعات حقیقی |
| راٹھور 60 سالہ تقویم (1940 تا 2000) | آسان عملیات | کتب ابن عربی |
| راٹھور 50 سالہ تقویم (2001 تا 2050) | شفائے امراض | زائچے |
| راٹھور وقتی نجوم | خاص نمبر (سحر، جادو، محبت، عداوت) | خزینہ اعداد |
| احکام النجوم (وقتی نجوم) | طلسمات زہرہ (عملیات تسخیر) | مستعملہ قادر الکلام |
| کتاب الرمل، کواکب، بروج و ساعات | بحر الغرائب (ترجمہ) | اسرار حیات |
| عملیات اسمائے ربی | اعمال شفق رامپوری | علم النفس |
| روحانی مشورے | حروف نورانی | کتابی کورس علم عملیات (حصہ اول، دوم) |
| تسخیر موکلات و حاضرات | غایت الحکیم | کتابی کورس علم عملیات (حصہ سوم) |
| علم الحروف | الشجرۃ النعمانیۃ | کتابی کورس انعامی نمبرز کرکٹ میچ گھڑ دوڑ ریس |
| | اقوال امرضیۃ فی معرفۃ الاعمال الرملیۃ | کتابی کورس علم تسخیر حاضرات موکلات و جنات |



# زائچہ جات / حالات زندگی وغیرہ

## بچے کا نام / صدقہ وغیرہ

علم نجوم کی روشنی میں بچے کا نام استخراج کروا کر آپ اپنے بچے کو کواکب کے نحس اثرات سے محفوظ اور سعد اثرات کے تحت کر سکتے ہیں۔ نام استخراج کرنے کے ساتھ یہ بھی راہنمائی کر دی جاتی ہے کہ نومولود کے زائچہ کے حوالے سے کون سا صدقہ زائچہ کی نحوست کے خاتمہ کے لیے بہتر ہوگا۔

## وقتی زائچہ: شادی، کاروبار، اولاد، صحت، سحر وغیرہ

مستقبل کے حوالے سے کسی ایک خاص معاملے یا امر کا ہر پہلو سے جائزہ لینے کے لیے زائچہ سوال بنایا جاتا ہے۔ اس معاملے سے متعلق تمام سوالوں کے جواب اس زائچے سے دیئے جائیں گے۔

## خوش قسمتی کا پتھر

خوش قسمتی کا پتھر کون سا ہے؟ کس پتھر کا استعمال آپ کے لیے موزوں ہے؟ حصول صحت، رد سحر اور دیگر مسائل کے حل کے لیے خوش قسمتی کا پتھر معلوم کریں۔

## رپورٹ 123 اہم امور (پیدائشی زائچہ پر)

زندگی کے 123 اہم امور پر یہ نجومی رپورٹ تیار کی جاتی ہے۔ مزاج و کردار، زندگی میں خوشیاں اور تکمیل خواہشات، محبت اور رومانس، مشاغل، صحت، مالی حالت، طریق زندگی، کیریئر، روزگار، خوش قسمتی کا پتھر، خوش قسمتی کی دھات، خوش قسمتی کا دن، خوش قسمتی کا رنگ، آپ کا برج، آپ کا کوکب، اسم الٰہی برائے ذکر، زائچہ پیدائش، شرف و ہبوط کواکب، خوش قسمتی کا عدد، خصوصی صدقات، قمری برج / کوکب اور اس کے اثرات، شمسی برج / کوکب اور اس کے اثرات، طالع برج / کوکب اور اس کے اثرات۔

## ساڑھ ستی

کہیں آپ ساڑھ ستی کا شکار تو نہیں ہیں؟ زحل جب بھی حرکت کرتا ہوا پیدائشی زائچہ کے بارہویں، پہلے اور دوسرے گھر سے گزرتا ہے تو یہ عرصہ انسان کو مختلف الانواع مسائل جیسے کہ قرضہ، اخراجات کی زیادتی، غلط فیصلے، مالی پریشانیوں اور مسائل کے گرداب میں پھنستا ہے اور یوں اُس کی زندگی ناکامی و نامرادی کا شکار ہو کر سوالیہ کا نشان بن کر رہ جاتی ہے۔ اس رپورٹ سے آپ اِس بات کو جان سکیں کہ کہیں آپ ساڑھ ستی کا شکار تو نہیں ہیں اور اگر ہیں تو اِس حوالے سے بچاؤ کے اقدامات تجویز کیے جائیں گے جن پر عمل پیرا ہو کر آپ اپنے آپ کو پریشانیوں سے بچا پائیں گے

## تقدیر پیدائشی زائچہ پر احکام

بوقت پیدائش آسمان پر موجود کواکب مختلف انداز اور طریقوں سے انسانی زندگی کے ہر پہلو پر اثر انداز ہوتے ہیں۔ یہ رپورٹ آپ پر آپ کو آشکار کرے گی کہ فطرت نے آپ اور آپ سے متعلقہ معاملات کے حوالے سے کیا طے کر رکھا ہے؟ اس رپورٹ میں تمام کواکب یعنی قمر، شمس، عطارد، زہرہ، مریخ، مشتری، زحل، یورانس، نیپچون اور پلوٹو کی آپ کے زائچہ میں مختلف بروج اور گھروں میں موجودگی کے اثرات کو بیان کیا جائے گا۔ اِس کے علاوہ ان کواکب کی آپس میں، طالع اور عاشر سے بننے والی نظرات کو بمعہ تمام گھروں کے حاکموں کے دوسرے گھروں میں قابض ہونے سے پیدا ہونے والے اثرات کو بھی بیان کیا جائے گا۔ آپ کے پیدائشی زائچہ کا مکمل جائزہ۔

# حصہ اول



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## باب الاول

### میاں بیوی کی آپس میں محبت

اگر آپ کی دلی خواہش یہ ہو کہ آپ کی بیوی آپ سے گہری محبت کرے اور آپ کے دل میں بھی اس کی گہری محبت پیدا ہو جائے تو اس کے لیے آپ کو چاہیئے کہ آپ چالیس سیاہ مرچیں لے لو اور پھر ان چالیس میں سے ہر ایک پر "سورۃ قریش" یعنی (الایلاف) کی تلاوت کر و اور پھر ان کو (سیاہ مرچ) آگ میں پھینکنا شروع کر دو تا کہ وہ جل جائیں" بس یہی عمل آپ کے لیے آپ کی بیوی کے دل میں گہری محبت پیدا کر دے گا اور رشتہ زوجیت کی مضبوطی کا باعث بن جائے گا"۔ اور پھر اس طرح ہی ان کو آگ سے نکالنا شروع کر دو تا کہ یہی عمل آپ کو ہلاکت میں نہ ڈالے یعنی آپ کو کسی قسم کی تکلیف نہ ہو۔

### محبوب و مطلوب آپ کے قدموں میں

اگر آپ یہ چاہتے ہیں کہ آپ کا محبوب و مطلوب آپ کے قدموں میں ہو اور ہر لحاظ سے

آپ کا مطیع بن جائے تو آپ ایک انار لےلو اور ان کلمات کا اس انار پر سات مرتبہ ورد کرو اور ورد کے بعد یہی انار اپنے خاص محبوب ومطلوب کو کھلا دو تو یہی عمل آپ کے محبوب کو آپ کے قدموں میں ڈھیر کر دے گا۔

"سُبوُح قُدُوس رَبُّ المَلآئِکَۃِ وَالرُوح" القرآن۔

# محبتوں کے جال اور نفرتوں سے دوری

محبتوں کے جال اور نفرتوں سے دوری' کے لیے مکتوبہ کلمات کو لیں اور ہرن کی جلد پر یا پھر پانچ رنگوں والے ریشم کے کپڑے کا ٹکڑا لے کر اس پر یہی شکل مرتب کر لیں۔اور اپنے محبوب کے گھر کے قریبی جگہ اس تعویذ کو دفن کر دیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| اھیًّا | یا | سراھیًّا | |
| کیج | ۱۱ | کمیج | ۱۱ |
| لاصع | | لاصع مـه | |

وصلی اللہ
علی محمد
وآلہ وسلم
ما سوھم
ھت قلب بن فلان علی
حب فلان بن فلانہ

# بیوی اپنے شوہر کی نافرمانی کرے



اگر بیوی اپنے شوہر کی نافرمانی کرے اور برے سلوک پر اتر آئے اور خاوند اس کی عادت سے پریشان ہو اور اسے سیدھے راستے پر لانا چاہتا ہو تو وہ 'طلسمی کلمات' کا ایک تعویذ بنائے اور اسی تعویذ کو اپنی بیوی کے بستر کے نیچے یا اس کے تکیے کے نیچے دبا دے تو اللہ کے حکم سے اس کی بیوی اس کے ساتھ اچھے سلوک پر مجبور ہو جائے گی۔

طلسمی کلمات کا مشاہدہ درج ذیل ہے۔

لا ل ح ۱۱ ۱۱ ۹ ۱۱ ۱۱۱ ۹ ۱۱ ۱۱ ۱۱

صللا ااا ۹ ۱۱ ط ۱۱ ۱۱

ھو ھو ھو علیہ قلب اول منعمی

۱۱ ۹ لا لا ہ ۱۱ ۱۱ ۱۱ یا بسم فلان بن فلان علی حب فلان بن فلان

# لونگ پر کیا ہوا ورد

اگر کبھی آپ سورۃ الضحیٰ کی بیس مرتبہ قرنفل (لونگ پر کیا ہوا ورد) کے ورد کی طرح تلاوت کر لیں اور اسے آگ میں پھینک دیں تو یہ عمل آپ کے محبوب سنگدل کو اتنا بے چین اور بے سکون کر دے گا کہ آپ کا ناراض محبوب ہی آپ کا مرید بننے پر مجبور ہو جائے گا۔اور یہی مجرب آزمودہ نسخہ ہے۔یہ سب کرنے کے بعد آپ یہ کہو

اَللّٰھُمَّ اَلِّف مُحَبَّۃَ فُلَانِ وَ عِشقِ فُلَانِ فِی قَلْبِ فُلَان بِنت فلان۔

یہ کلمات کہنے کے بعد آپ کا محبوب اتنا مجبور و بے بس ہو جائے گا کہ اسے کھانا پینا اور اس کی

نیند تک غائب ہو جائے گی۔ آپ کے پاس حاضری کے علاوہ اس کا کوئی چارہ گر ثابت نہ ہوگا جہاں چاہو گے آپ کی مرضی کے مطابق حاضر ہوگا۔

## اسی محبت کا ایک نمونہ

اسی محبت کا ایک نمونہ میرے استاذ محترم سے مجھے عنایت ہوا یعنی محبوب کے حصول میں جلدی۔ میرے استاذ محترم سورۃ یٰسین کی ان دو آیات کی کثرت سے تلاوت کرتے۔

وَضَرَبَ لَنَا مَثَلًا وَّنَسِيَ خَلْقَهُ ط قَالَ مَنْ يُّحْيِ الْعِظَامَ وَهِيَ رَمِيمٌ ☆ قُلْ يُحْيِيهَا الَّذِيْٓ اَنْشَاَهَآ اَوَّلَ مَرَّةٍ ط وَّهُوَ بِكُلِّ خَلْقٍ عَلِيمٌ۔

اور ہفتے والے دن سورج طلوع ہونے سے پہلے جلے ہوئے نمک پر اکیاون مرتبہ ان آیات کا ورد کرتے اور ورد کے بعد اس جلے ہوئے نمک کو آگ میں پھینکتے تو ان کا یہی عمل محبوب کے جلد حصول کا امکان بنا دیتا تھا۔

## دو آدمیوں کا آپس اتحاد اتفاق کے لیے

اور یہ بات بھی مجھے میرے استاذ محترم نے تحفہ میں دی کہ اگر کوئی آدمی آپس میں دو بندوں کے اتحاد و اتفاق کی خواہش رکھتا ہو تو وہ اپنی ذاتی خواہش کو پورا کرنے کے لیے اپنے طالب و مطلوب کے ناموں کے عدد سے یہ کلمات پڑھے۔

یَا نَاصِرُ یَا مُعِیْنُ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ



یہ عمل کرنے سے ان دونوں آدمیوں کے درمیان اتنی محبت بڑھ جائے گی کہ ایک پل کے لیے وہ دونوں ایک دوسرے کی جدائی برداشت نہ کر سکیں گے کہ جب تک وہ دونوں ایک دوسرے کو دیکھ نہ لیں۔

## دلی خواہش و مراد کو پورا کرنے کے لیے

اگر کوئی آدمی اپنی ذاتی خواہش پوری کرنا چاہتا ہو تو اس کو چاہئے کہ وہ سورۃ یٰسین مبارکہ کو پاک مٹی کی سات ٹھیکروں پر لکھ لے۔ اور ان کو کسی ایسی جگہ دفن کرے جو زمانہ قدیم سے ویران ہو۔

## کسی آدمی کو اپنی محبت پر مجبور کر دینا

کسی آدمی کو اپنی محبت پر مجبور کرنے کے لیے اس تعویذ کی شکل ایک کاغذ پر مرتب کرلو اور اسی تعویذ کو اپنی زبان کے نیچے رکھ لو اور یہ آیت پڑھو

فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ۔

تعویذ اگلے صفحہ پر دیا گیا ہے۔




# میاں و بیوی کی گہری محبت کے لیے

اگر میاں و بیوی کی محبت میں کمی ہو تو اس ورد کو لکھ کر تعویذ بنائیں تو محبت کے تقاضے میں اضافہ ہوگا۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ العَلِیُّ الحَکِیمُ سُبحَانَ اللّٰهِ رَبِّ العَرشِ العَظِیمُ اِلٰی بِحَقِ مُحَمَّدِ المُصطَفٰی۔



# بے نظیر و بے مثال مجرب آزمودہ نسخہ

ایک ایسا ورد جس کی محبت کے باب میں مثال نہیں ملتی۔ لیکن ضرورت اس بات کی ہے کہ اسے کستوری و زعفران سے لکھا جائے اور ایک ہفتے کی مدت کے لیے اسے بازو پر باندھنا ضروری ہے۔ یہ عمل کرنے سے محبوب دو قدم کے فاصلے پر ہوگا۔ تعویذ۔

وَاَلقَیتُ عَلَیکَ مَحَبَّةً مِّنِّیْ وَلِتُصنَعَ عَلٰی عَینِیْ۔ اِذ تَمشِیْ اُختُكَ فَتَقُولُ هَل اَدُلُّكُم عَلٰی مَن یَّکفُلُهٗ فَرَجَعنٰكَ اِلٰٓی اُمِّكَ کَی تَقَرَّ عَینُهَا وَلَا تَحزَنَ وَقَتَلتَ نَفسًا فَنَجَّینٰكَ مِنَ الغَمِّ وَفَتَنّٰكَ فُتُونًا رَحمَةِ اللّٰهِ وَقُدرَةِ اِللّٰهِ سُبحَانَ اللّٰهِ۔ وَ بِحَقِ مُحَمَّدٍ حَبِیبَ اللّٰهِ وَبِحَقِ اٰمَنَ الرَّسُولُ بِمَا اُنزِلَ اِلَیهِ مِن رَّبِّهٖ وَالمُؤمِنُونَ۔ کلٌ "اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِکَتِهٖ وَکُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ۔ لَا نُفَرِّقُ بَینَ اَحَدٍ مِّن رُّسُلِهٖ وَقَالُوا سَمِعنَا وَاَطَعنَا غُفرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَیكَ المَصِیرُ بِحَقِ اٰدَمَ وَ حَوَّا وَ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ عَلِیٌّ" وَلِیُّ اللّٰه حَقًا حَقًا وَ بِحَقِ حَیٍّ و قَیُّومٍ وَبِحَقِ سُبُّوح " قُدُّوس " رَبُّنَا وَرَبُّ المَلٰٓئِکَةِ وَالرُّوحِ وَ بِحَقِ جِبرَائِیلُ و مِیکَائِیلُ وَاِسرَافِیلُ وَعِزرَائِیلُ وَبِحَقِ مَشرِقًا وَ مَغرِبًا وبحق مَکَّةَ وَالمَدِینَةَ وَ بَیتِ المَقدَسْ وَبِحَقِ صَفَا وَ اَلمَرْوَةَ وبحق شِیث و دَاوُود علیه السلام وَالمَلَائِکَةَ المُقَرَّبِینَ بِاَروَاحِ جَوَارِحِ وَ بحقِ یَا مُوَکِّلَا دَعوَةِ مِلءِ اللَّوحِ قَلبَ فُلَانِ ابنِ فُلَانِ عَلٰی فُلَانِ ابنِ فُلَانَ۔

# محبت میں ہلاکت کی حد تک چاہنے

نوٹ: لیکن اس امر کو ذہن نشین کر لیں کہ یہ عمل حلال اور جائز کاموں کے لیے کیا جائے؟ عمل کچھ اس طرح سے ہے کہ آنے والے کلمات کو صبح کے ٹائم میں ۴۱ (اکتالیس) سفید مرچوں پر پڑھا جائے اور ان کو آگ میں پھینکا جائے اور اس عمل کو ایک ہفتہ یا ممکن ہو سکے تو تین ہفتوں تک جاری رکھا جائے۔

ایسا کرنے سے محبت اتنی بڑھ جائے گی کہ آپ محبت سے بھی ڈرنے لگیں گے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم: يَا فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ عَالِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ اَنْتَ تَحْكُمُ بَيْنَ عِبَادِكَ فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ (القران)۔ (فلان ابن فلان بحق العجل الساعة الوحا)۔



# ایک اور آزمودہ عمل

| | | | |
|---|---|---|---|
| لا | و | اا | ع |
| ح | الا | ح | |
| ع | الا | لان | ع ا |

اس طلسمی نسخے کو محبت کی غرض سے لکھا جائے اور اپنے محبوب ومطلوب کا اور اس کی والدہ کا نام بھی درج کیا جائے اور محبوب کے گھر کے قریبی جگہ دفن کیا جائے تو فائدہ ہوگا۔



# فی الفور فی الوقت جادوئی اثر

اس تعویذ کا اگر دُعا کے ساتھ عمل کیا جائے اور دعا اور تعویذ کا عمل اگر ہفتہ بھر جاری وساری رکھیں تو یہی دونوں چیزیں آپ کے محبوب کو محبت میں اندھا کر دیں گی۔

حا۱۱۱ط اا ۹ ۲ ہ
وھ۱۱۱ ۲ ط اا ۹ ۲ ۂ
ملطعہ اا ۱۱۱ ۂ

# میاں وبیوی کا پیار اتنا کہ جیسے حضرت یوسفؑ اور زلیخا

اگر میاں وبیوی پیار ومحبت اس حد تک بڑھانا چاہیں جیسا کہ حضرت یوسف وزلیخا تو اس عبارت عمل کو لکھ کر پلادیں اور اس کا درجہ ذیل طریقہ سے ذکر کریں۔

بسم اللہ اور سورۃ توحید ۱۴۱۱، ۱۱۱۲، طبطع ص آیہ

يُحِبُّونَهُمْ كَحُبِّ اللّٰه۔ وَالَّذِينَ آمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِلّٰه۔ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ۔

## محبت میں ٹوٹ کر چاہنا

محبت میں ٹوٹ کر چاہنے کے لیے یا رَءُوْفُ کے ورد کو نماز فجر کے بعد جمعہ والے دن دو سو مرتبہ کسی میٹھی چیز پر پڑھو اور اپنے محبوب کو وہی چیز کھانے کے لیے دو اور اسے کھانے سے پہلے اور بعد اور درمیان میں گفتگو سے پرہیز کرے اگر کوئی یہ عمل کرے تو اس کا محبوب اس کا مطیع و تابعدار بن جائے گا۔

## محبت کی پیدائش یا محبت پیدا کرنا

اگر کوئی کسی سے محبت کرنے کا خواہش مند ہو اور کسی کو اپنا محبوب و منظور نظر بنانا چاہتا ہو تو وہ اپنے مطلوب کے پیچھے کھڑے ہو کر اپنے دل میں محبت کا اظہار کرے اور اللہ سبحانہ کا یہ قول پڑھے

وَمَا اَفَا اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مِنْهُمْ فَمَا اَوْ جَفْتُمْ عَلَيْهِ مِنْ خَيْلٍ وَّلَا رِكَابٍ وَّلٰكِنَّ اللّٰهَ يُسَلِّطُ رُسُلَهٗ عَلٰى مَنْ يَّشَاءُ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔



## نئی محبت کی تلاش کے لیے

اگر کسی کے دل میں محبت اجاگر کرنا چاہیں تو جمعہ کی رات کو اس تعویذ کو انڈے پر لکھیں اور پھر اسے جلا دیں اور یہ الفاظ پڑھیں اَحْرَقْتُ فُلَانِ بْنِ فُلَانِ عَلٰى حُبِّ فُلَانِ بْنِ فُلَانِ۔

ک۱۱ ۱۱ع۱ع ع ع ٤ اط لا ٯ ۱۱ ۱۱ ۱ ک عاس۱۱ ۲ ہ

ام ط ۱۱ ۱ہ لا ۹ م ۱ہ ۱ہ ھ ۹ ۲ لا

احرقت قلب فلان بن فلان علی حب فلان۔



## من پسند چیز کو حاضر کرنے کے لیے

اگر آپ غائب چیز کو حاضر کرنا چاہو تو اس کی شکل ذہن نشین کر لیں اور کسی کاغذ پر اس کی صورت بنا لیں اور کسی مردہ حیوان کی ہڈی کو لے کر اس کو "رؤح" کے ورد کے ساتھ باریک راکھ بنا لیں اور کسی کاغذ میں ڈال دیں اور اسے اپنے سر کے نیچے رکھ لیں۔ یہ عمل کرنے سے غائب چیز حاضر ہو جائے گی۔

# اپنے گھر والوں سے محبت کے لیے

اگر گھر والوں کے دل میں محبت ڈالنا چاہئیں تو ایک پیالہ لیں اور اس تعویذ کو لکھ کر اس پیالے میں پانی سے حل کریں اور وہ پانی اپنے محبوب کو پلادیں۔

ححج ۹۹ ۸ ۹ ہ ۵ا ۹ ۳ ہ صع

# محبت والفت کے لیے

کامل محبت کے لیے اگر ممکن ہو سکے تو پانچ انڈے حاصل کریں اور پانچوں پر سورۃ یٰسین کی تلاوت کریں اور پڑھتے پڑھتے جب "مُبین" والے لفظ پر پہنچے تو انڈے باری باری توڑ توڑ کر خالی کر لیں اور خالی خول میں کوئی کھانے والی چیز ڈال دیں پانچوں انڈوں پر یہی عمل کریں اور خاتمہ پر اس چیز کو کھالیں۔ محبت میں اضافہ ہوگا اور یہ آزمودہ نسخہ ہے۔

# میاں و بیوی کے درمیان محبت پیدا کرنے کے لیے



اگر میاں و بیوی کے درمیان محبت پیدا کرنا چاہیں تو آنے والے ورد کو لکھ کر پانی میں ڈال لیں اور اسی پانی کو پی لیں اور پھر اسی پانی سے سر پر چھینٹے ماریں دونوں میاں و بیوی یہی عمل کریں تو محبت میں اضافہ ہوگا (ورد مذکورہ)۔

بسم الله الرحمن الرحیم: رَضِیَ اللّٰهُ عَنھُمْ ' وَلَدَ خَیرُ البَرِیّۃِ حَوّاً' وَھُمْ عِنْدَرَبِّھِمْ فِیْ جَنَّاتِ عَدْنٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِھَا الْاَنْھَارُ خَالِدِیْنَ فِیْھَا أَبَداً رَضِیَ اللّٰهُ عَنْھُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ وَلَھُمُ الْحُسْنیٰ عِنْدَ رَبِّھِمْ۔

# دو مختلف افراد کے درمیان محبت کا تقاضہ

اگر دو مختلف افراد کے درمیان محبت پیدا کرنے کی غرض ہو تو دونوں کا نام یعنی طالب اور مطلوب لکھیں اور ان کی ماں کا نام ضرور درج کریں تو اس ورد سے محبت کا حصول جلد از جلد ممکن ہو جائے گا۔

ورد:

یَا وَدُوْدُ أَنْتَ الَّذِیْ أَعْلَنْتَ سِرَّ الْمَحَبَّۃِ وَالْمَوَدَّۃِ فِیْ قُلُوْبِ اَھْلِ الْأَسْرَارِ اَنْتَ الَّذِیْ کَلَّمْتَ ذَوَاتِ الطَّالِبِیْنَ بِنُوْرِ اَنْوَارٍ۔ تَجَلَّیْتَ بِأِسْمِكَ الْوَدُوْدُ عَلٰی الأَرْوَاحِ۔ اَللّٰھُمَّ بِسُرُوْرِكَ وَسِرْیَانِ

حُبّکَ فِی الْقُلُوبِ اَنْ تُلْقِیءَ الْمَوَدَّۃَ والمَحَبَّۃَ فِیْ قُلُوبِ بَنِیِ آدَمَ وَ
بَنَاتِ حَوَّاء کَمَا بَلَّغتَ الوَحَیَ فِیْ قَلْبِ عَبْدِکَ مُحَمَّدٍ وَسَخِّرْلِیْ
رُوْحاً مِنهُمْ بِالأذْعَانِ وَدفعٍ عَنِ الاَذْقَانِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیءٍ قَدِیْرٍ
یاحنّان یا منّان بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

# دعا ایک مگر فوائد ہزار

ایسی دعا جو پوری زندگی میں ایک ہی مرتبہ پڑھی جائے تو ہر مقصد پورا ہو جائے ہر حاجت کے لیے یکساں مفید و موزوں اور بیشمار فوائد والی ہے۔ جس کے فوائد میں سے چند ایک مندرجہ ذیل ہیں۔

# ہر دعا قبول ہوگی/محبوب اور منفرد شخصیت کا مالک ہونا

اگر جمعہ کے دن فجر کی نماز میں اس کا نام لے کر کوئی دعا کی جائے تو قبول ہوگی اس دعا کو یاد کرنے سے دلوں میں محبت کا عروج ہوگا اور ایک مرتبہ پڑھنے سے ایسا محسوس ہوگا کہ تین دن کا کھانا کھا لیا ہو یا پھر تین دن کے روزے رکھ لئے ہوں۔ دعا ہذا مندرجہ ذیل ہے:-



بسم اللہ الرحمن الرحیم: لَآ اِلٰہَ اِلاَّ اللّٰہُ القَھَّارُ لَآ اِلٰہَ اِلاَّ اللّٰہُ الْخَبِیْرُ لَآ اِلٰہَ اِلاَّ اللّٰہ القُدُّوسُ الکَرِیْمُ سُبْحَانَ رَبِّیَ العَزِیْزُ سُبْحَانَ رَبِّیءَ الْوَاحِدُ سُبْحَانَ رَبِّیءَ العَلِیْمُ سُبْحَانَ رَبِّیَ المَالِکُ سُبْحَانَ رَبِّیءَ الخَالِقُ سُبْحَانَ رَبِّیءَ الطَّاھِرُ وَصَلّٰی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ نَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ وَآلِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

# پسندیدہ دل میں محبت کو تسخیر کرنے



اگر کوئی آدمی ایسے دل میں محبت پیدا کرنے کا سوچے جس دل کو خود پسند کرتا ہے تو اسے چاہیئے کہ وہ دو رکعت نماز اس طرح ادا کرے اور سورۃ فاتحہ پڑھنے کے بعد سات مرتبہ قرآن پاک کی یہ آیات پڑھے۔

عَسَی اللّٰہُ اَنْ یَجْعَلَ بَیْنَکُمْ وَ بَیْنَ الَّذِیْنَ عَادَیْتُمْ مِنْھُمْ مَوَدَّۃً وَاللّٰہُ قَدِیْر" وَاللّٰہُ غَفُوْر" رَحِیم"۔

اور سلام پھیرنے کے بعد ۷۷ مرتبہ یہ پڑھے۔

اَلّٰھُمَّ لَیِّنْ قَلْبَ فُلَانِ ابِنِ فُلَان لِیْ کَمَا اَلَنْتَ الحَدِیْدَ لِدَاوٗدَ

# میاں و بیوی کے درمیان واقع جھگڑے

# کا خاتمہ اور صلح

اگر میاں و بیوی کے درمیان لڑائی و جھگڑا ہوا ہو تو ان کے جھگڑے کے خاتمے اور نئے سرے سے محبت کے لیے اللہ تعالیٰ کا یہ قول لکھا جائے اور دونوں کے سر کے نیچے رکھا جائے یعنی ہر بگڑی چیز درست ہو جائے گی اور آپ کا موسم خوشگوار ہو جائے گا۔

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَاداً يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْآ اَشَدُّ حُبّاً لِّلّٰهِ وَ لَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْآ اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا وَ اَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ۔

بِاسْمِ فُلَانِ ابْنِ فُلَانٍ عَلٰى حُبِّ فُلَانِ ابْنِ فُلَان۔



# دو ناراض افراد کی آپس میں صلح اور فساد کا جڑ سے خاتمہ

اگر دو ناراض افراد کے درمیان صلح مقصود ہو تو اس تعویذ کو اس وقت لکھیں جب امام صاحب جمعہ کا خطبہ دے رہے ہوں اور پھر اسے صاف اور سیدھی مصطگی کی لکڑی اور نیلے رنگ کی گوگل سے دھونی دیں اس تعویذ کا کسی کاغذ پر اس طرح دائرہ بنائیں اور یہ کلام لکھیں۔



تَوَكَّلُوا يَا خُدَّامَ هٰذِهِ الْأَسْمَاءِ بِإِلْقَاءِ الْمُحَبَّةِ بَيْنَ فُلَانِ ابْنِ فُلَانٍ عَلٰى مُحَبَّةِ فُلَانَةِ بِنْتِ فُلَانَةِ بِحَقِّ هٰذِهِ الْأَسْمَاءِ عَلَيْكُمْ اَللّٰهُمَّ يَا مُؤَلِّفَ الْقُلُوْبِ' اَلِفْ قَلْبَ فُلَانِ ابْنِ فُلَانٍ وَ فُلَانَةِ بِنْتِ فُلَانَةِ بِحَقِّ مَنْ قَالَ لِلسَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ اِئْتِيَا طَوْعًا ۝




# کسی کے دل میں محبت ڈالنے کے لیے

جس آدمی کے دل میں محبت ڈالنا مقصود ہو تو اس کے سر کے سات بال لیں اور جمعہ کے دن سورج طلوع ہونے سے قبل سات مرتبہ سورۃ نصر پڑھیں اور ہر مرتبہ بالوں کو ایک گرہ لگاتے جائیں اور جب آپ کی قرات مکمل ہو جائے تو ان بالوں کو پانی میں ایسے طریقے سے پھینکے کہ وہ کسی کے ہاتھ نہ لگنے پائیں تو آپ کا محبوب آپ کی محبت میں پاگل ہو جائے گا۔

# محبت کے باب اور کاموں میں آیۃ الکرسی کے فوائد

اے اللہ کے نادان بندے تو اس بات کو اچھے طریقے سے جان لے کہ اللہ نے آیۃ الکرسی میں اتنے فوائد رکھے ہیں کہ اس کا پڑھنے والا ہر کسی کی نظر میں مقبول اور ہر کسی کا منظور نظر بن جاتا ہے اور اپنے بڑوں کے دل میں اس کی جگہ بن جاتی ہے۔ اگر آپ آیۃ الکرسی سے فائدہ اٹھانا چاہیں تو اسے اس طریقے سے لکھیں۔



اس خط کو کستوری یا زعفران یا پھر پھولوں کے پانی سے ہرن کی باریک کھال پر تحریر کریں اور اس کے اردگرد آیۃ الکرسی لکھ لیں اور لکھتے وقت عود ہندی یا جاوی سے یا پھر صلیب کی لکڑی سے اسے دھونی دیں اور اللہ پر بھروسہ رکھیں کیونکہ وہی سیدھی راہ دکھانے والا ہے اور اسی کا کلام ہی برحق ہے۔

## ایک اور مجرب نسخہ



یہ بھی ایک مجرب نسخہ ہے اور اسے بھی کستوری یا زعفران یا پھر پھولوں کے پانی سے ہرن کی باریک کھال پر تحریر کر لیں۔ اور ہندی یا جاوی لکڑی لے کر یا پھر صلیبی لکڑی سے اسے دھونی دیں اور یہ بات ذہن میں رکھیں کہ یہی اللہ کے راز ہیں۔

اللہ — جبرائیل — بسم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨٣٥ | ٣٥١ | ٨٩ | ١٠٢٩ |
| ٩٧ | [illegible] | [illegible] | ٣٥٢ |
| ١٢١ | [illegible] | [illegible] | ٣٢ |
| ٣٥ | ٣٥١ | ١٣٢ | ٦٠٩ |

[illegible]

## مزید فوائد

# بادشاہوں اور وزیروں کے دل میں غلبہ

# اور رعب پیدا کرنے کے لیے

اگر آپ بادشاہوں اور وزیروں کے دل میں رعب اور اپنی عزت وھیبت بٹھانا چاہتے ہیں اور ان کے دل میں اپنے لئے عزت واحترام کی جگہ بنانا چاہتے ہیں تو یہ عمل کریں اور یہ دعا کریں۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَسأَلُكَ يَا اِلٰهَ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنِ وَ يامُجِيْبَ دَعْوَةَ السَّائِلِين اَسْأَلُكَ اَللّٰهُمَّ بِحَقِّ(اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَىُّ الْقَيُّوْمُ)۔

اَن يُحيِ قَلْبَ فُلَانِ ابْنِ فُلَانَةِ وَ تَجْعَلُهُ مَشْغُوْلاً بِمُحَبَّةِ فُلَانِ ابن فُلَانَه۔

(لَا تَاْخُذُهُ سِنَة" وَلَا نَوم") كَذٰلِكَ طُوْلُ لَيْلَةٍ يَهذِىْ بِمُحَبَّةِ فُلَانِ ابن فُلَانَه۔

(لَه' مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَافِىْ الْاَرْضِ)كذٰلِكَ تَضِيْقُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ عَلىٰ فُلَانِ ابن فُلَانَه۔

(مَنْ ذَالَّذِىْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّابِاِذْنِهٖ۔) عَلىٰ فُلَانِ ابن فُلَانَه دُوْنَ شَفَاعَةِ الْخَلْقِ بَلْ شَفَاعَةِالكَلَامِ

(يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيهِمْ وَمَاخَلْفَهُمْ ۔) فُلَانِ ابن فُلَانَه يَعْلَمُ اَنَّ فُلَانِ ابن فُلَانَه بَيْنَ يَدَيهِ وَ لَا خَلْفَ ظَهْرِهٖ نَائِعًاالْأَمْرِهٖ مُجِيْبًا لِدَعْوَتِهٖ مُلَبِّياً لِكَلِمَتِهٖ قَاضِياً لِحَاجَتِهٖ رَاسِخَةً فِىْ قَلْبِهٖ

(وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَىْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ) كذلك يُحْيِىْ فُلَانِ ابن فُلَانَه (وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالارضِ) كذلك يَسَعُ قَلْبَ فُلَانِ ابنِ فُلَانَه لِمُحَبَّةِ فُلَانِ ابنِ فُلَانَه۔





(وَلَايَؤُدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِىُّ الْعَظِيْمُ۔)

اللهم انِى أسألكَ يا اللّٰه يا اَللّٰه يااَللّٰه اَن تَسكُنَ مُحَبَّةَ فُلَانِ ابن فُلَانَه فِىْ قلب فُلَانِ ابن فُلَانَه۔

تَوَكَّلُوا يا خُدَّامَ هٰذِهِ الآيَةِ الشَّرِيْفَةِ (فُلَانِ ابن فُلَانَه)وَعَطَفُوْا قَلْبَهُ لَيِنُوْا جَمِيْعَ جَوَارِحَهُ بِمُحَبَّةِ فُلَانِ ابن فُلَانَه بِحَقِ هٰذِه الآيَةِ الكَرِيْمِ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِينَ اٰمَنُوٓا اَشَدُّ حُبًا لِّلّٰهِ لَوْانْفَقْتَ مَا فِىْ الْارضِ جَمِيْعًا مَا اَلَّفتَ بَيْنَ قُلُوبِهِمْ ولٰكِنَ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ اِنَّهُ عَزِيْز" حَكِيْم" وَاَلْقَيْتَ مَحَبَةً مِنّى يا فُلَانِ ابن فُلَانَه بِحَقِ هٰذِه الآياتِ الشَّرِيْفَةِ۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لا عجز | [illegible] | [illegible] | [illegible] | امرت |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | الله | [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | الاعلى |

# کسی شخص کو اپنی محبت میں گرفتار کرنا

اگر آپ کسی شخص کو اپنی محبت میں گرفتار یا مائل کرنا چاہتے ہیں تو اس کے لیے عام قاعدہ کلیہ ذہن نشین کر لیں۔

قاعدہ: ایسے آدمی یعنی اپنے محبوب کا نام لیں اور اس کے نام کے کلمات اور حروف کے تعداد کا ملاحظہ کریں۔ پھر ہر حرف کو اللہ تبارک وتعالیٰ کے ناموں کے مطابق لکھیں۔ حروف کا حساب لگا کر اس شخص کا نام نکالیں۔ اور اللہ کے ناموں سے جتنے نام اس کے نام کے مطابق آئیں پاک وصاف ہو کر اس نام پر اللہ کے ناموں کا ورد کریں اگر آپ گناہ سے پاک ہو کر ایسا ورد کریں گے تو مقصد بہت جلد پورا ہو جائے گا۔ اسی عبارت میں اللہ تبارک کے خاص نام مذکور ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا<br>یا اللہ | ب<br>یا رحمن | ج<br>یا رحیم | د<br>یا مالک |
| ھو<br>یا قدوس | و<br>یا سلام | ز<br>یا مومن | ح<br>یا مھیمن |
| ط<br>یا عزیز | ی<br>یا جبار | ر<br>یا متکبر | ل<br>یاخالق |
| م<br>یا باری | ن<br>یا مصور | ع<br>یا قھار | و<br>یا وھاب |
| ص<br>یارزاق | ق<br>یا فتاح | ر<br>یا علیم | س<br>یا قابض |
| ت<br>یا باسط | ث<br>یا حافظ | ح<br>یارافع | ذ<br>یا معذ |
| ض<br>یا مذل | ط<br>یا سمیع | غ<br>یا بصیر | |





# محبت، مقبولیت/محبت کی گہرائی اور کسی کے دل میں محبت

اگر آپ کسی کے دل میں محبت ڈالنا چاہتے ہیں یا پھر آپ لوگوں کی نظر میں مقبولیت حاصل کرنا چاہتے ہیں تو تعویذ کی آگے آنے والی شکل بنالیں اور پھولوں کے پانی میں رکھ دیں۔ اور پھر اسی پانی کو آپ ستاروں کی روشنی میں تھوڑے سے وقت کے لیے رکھ دیں۔ تھوڑی دیر کے بعد اسی پانی سے آپ اپنے سر پر چھینٹے ماریں تو آپ لوگوں کی نظر میں مقبول ہو جائیں گے۔

# محبت اور عشق کے لیے

اگر محبت یا عشق کی خاطر ایسا کرنا چاہئیں تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ جمعہ والے دن چاند اور مشتری ستارے کی روشنی یعنی رات کے وقت میں چاند اور سیارہ کا ملاپ ہو، میں شہد اور خوشبو کو مکس کریں، اور لکھیں اور جلتے ہوئے تنور میں اسے پھینکیں اور پھینکتے وقت یہ کلمات کہیں۔

اَحرَقتُ قَلبِ وَرُوحُ فلان ابن فلانۃ عَلیٰ مُحبَۃِ فُلاَنِ۔

اسے بار بار پڑھیں اس کا بہت فائدہ ہوگا۔

تعویذ اگلے صفحہ پر دیا گیا ہے۔

# دل میں مرتے دم تک محبت پیدا کرنا

اگر آپ یہ چاہتے ہیں کہ کوئی آدمی مرتے دم تک آپ کی محبت میں گرفتار ہو جائے اور کبھی بھی جدائی کا نہ سوچے تو اس تعویذ کو ایسے طریقے سے تحریر کریں:-



مذکورہ ناموں کو اپنے نام اور اپنی والدہ کے نام سے اور اپنے محبوب اور اس کی والدہ کے نام کے ساتھ سات سفید کاغذوں پر لکھیں۔ ریحان (ہر خوشبودار پودے کی لکڑی کی قلم) کی قلم سے اور ایسی سیاہی جس میں کستوری کا استعمال ہو سے لکھ لیں اور دن میں ایک مرتبہ اسے دھونی دیں تو آپ کا محبوب مرتے دم تک آپ سے جدا نہ ہوگا۔

# الکلام الاول: (پہلی کلام)

پہلے دن یہ کلام لکھیں اور اتوار والے دن ہی پہلی تحریر لکھیں۔

عَطَفَتُ قَلْبَ فُلَانِ اِبْنِ فُلَانَہ عَلیٰ فَلَان بِنْتِ فَلَانَہ بِحَقِ ھٰذِہِ الاَسْمَاءِ



# الکلام الثانی: (دوسری کلام)

پیر والے دن یہ کلمات پڑھیں گے اور ایسے ہی باقی دنوں کے کلمات مکتوب ہیں۔

اَحْرَقْتُ قَلْبَ فُلَانِ ابْن فُلَانَہ عَلیٰ مُحَبَّۃِ فُلَانِ بِنْتِ فُلَانَہ

وَأَلْقَيْتُ بَيْنَهُمَا الْمَوَدَّةَ وَالْمُحَبَّةَ بِحَقِّ هٰذِهِ الأَسْمَاءَ۔

## منگل والے دن کے لیے کلام ملاحظہ فرمائیں

اَحْرَقْتُ قَلْبَ فُلَانِ ابْنِ فُلَانَهِ وَاَخَذْتُهُ وَجَذَبْتُهُ اِلٰی مُحَبَّةِ فُلَانِ ابْنِ فُلَانَه وَحَرَقْتُهُ بِالنَّارِ كَمَا تُحْرِقُ هٰذِهِ الأَسْمَاءَ تَوَكَّلُوا يَا خُدَّامَ هٰذِهِ الأَسْمَاءَ بِمَا اَمَرْتُكُمْ بِهِ هَيَا الوَحْيَا بَحقِ هٰذه الاسْمَاء۔

## چوتھی کلام بدھ والے دن کے لیے

تَوَكَّلُوا يَا خُدَّامَ هٰذِهِ اِلأَسْمَاءَ بِالْقَاءِ الْمُحَبَّةِ وَالمَوَدَّةِ فِي قَلْبِ فُلَانِ اِبْنِ فُلَانَةِ وَحَرِّكُوا رُوحَانِيَّةَ الْمُحَبَّةِ اِلٰى فُلَانِ بِنْتِ فُلَانَة لَا يُفَارِقُهُ لَيْلًا وَلَا نَهَارًا وَلَا يُعْطِى لَهُ اَمْرًا بِحَقِّ هٰذِهِ الأَسْمَاءَ وَحَرَمْتُهَا عَلَيْكُمْ



## پانچویں کلام جمعرات والے دن کے لیے

تَوَكَّلُوا يَا خُدَّامُ هٰذِهِ اِلأَسْمَاءَ بِحَقِّ المَلَكِ المُوَكَّلِ عَلَيْكُمْ الطَّائِعِيْنَ لِاَمْرِهِ مُحَطْحِلَعْلَيَايِيْلُ اَنْ تَوَكَّلُوْ بِجَذْبِ قَلْبِ فُلَان ابْنِ فُلَانَةِ اِلٰى مُحَبَّةِ فُلَان ابْنِ فُلَانَةِ وَاَلْقُوا بَيْنَهُمَا بِالأُلْفَةِ وَالْقُرْبٰى وَالمَوَدَّةِ بِحَقِّ هٰذِهِ اِلأَسْمَاءَ عَلَيْكُمْ۔

مطحطحلعليا ييل ان

محلحليلحال هطل هبطل كال اجرعبل حلحل هههيل

## السادس۔ چھٹی تحریر جمعہ والے دن کے لیے

يَا خُدَّامَ هٰذِهِ الأَسْمَاءَ تَوَكَّلُوا بِجَلْبِ وَجَذْبِ قَلْبِ فُلَان

اِبنِ فُلانَةِ اِلٰی مَحَبَّةِ فُلَانِ اِبنِ فُلَانِ وَاَلقُوا بَینَهُمَا بِالاُلفَةِ وَالمُودَّة بِحَقِ هٰذِهِ الأسمَاء۔

## السابع۔ساتویں ہفتے کے دن کے لیے

تَوَکَّلُوا یَا خُدَّامَ هٰذِهِ الأسمَاءَ المُبَارَکَةِ وَحَرِّکُوا رُوحَانِیَّةَ المُحَبَّةِ بِحَقِ هٰذِهِ الأسماءَ عَلَیکُم وَطَاعَتِهَا لَدَیکُم۔



# جائز محبت والفت اور استقامت محبت

جائز اور حلال کاموں میں محبت کے لیے اور محبت کو برقرار رکھنے کے لیے بدھ والے دن صبح صادق یعنی صبح سویرے اپنی دائیں ہتھیلی پر کستوری اور زعفران اور گلاب کے پانی سے یہ شکل بنائیں اور اسے ہوا سے خشک کرلیں۔اور اس پر یہ الفاظ

بِسمِ اللہِ القُدُّوسُ الطَّاهِرُ

پڑھ کر اپنی مٹھی کو بند کرلیں اور جسے اپنی محبت میں گرفتار کرنا چاہتے ہوں اس کے سامنے مٹھی کھول دیں تاکہ جو کچھ لکھا ہے اسے دیکھ لے پھر مٹھی بند کر کے اپنے محبوب کو پیچھے مڑ کر بالکل نہ دیکھیں۔یہ عمل کرنے سے آپ کا محبوب جب تک زندہ رہے گا آپ کے قدموں میں رہے گا تاحیات آپ کی تابعداری کرے گا۔(جب اس کا محبوب اس کی مٹھی میں جو لکھا دیکھ لے تو آدمی کو چاہیے کہ اپنی مٹھی بند کرلے)۔

# محبت کے باب تحفہ خاص

# محبت کا عمل اور دوام آیات قرآنیہ سے سنت نبوی ﷺ کے مطابق

ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ امہات المومنین حضرت خدیجہؓ نے آپ ﷺ سے سوال کیا یا رسول اللہ محبت کے بارے میں رب کا قرآن کیا کہتا ہے تو اللہ کے رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا۔

اے خدیجہؓ رب العزۃ نے اپنے کلام میں دس آیت مبارکہ ایسی نازل فرمائیں ہیں کہ ان آیات کا پڑھنے والا نہ صرف اللہ کے ہاں منظور و مقبول ہوگا بلکہ لوگ اور سارا زمانہ اس کی عزت پر مجبور ہوجائے گا اور وہ آدمی لوگوں کی نظر میں مقبول اور شہرت حاصل کرے گا۔

(نوٹ)۔

اگر کوئی آدمی ان آیات کو بارش کے وقت پڑھے اور پھر اسی پانی سے غسل کرلے تو جو بھی اسے دیکھے گا اس کی عزت کرے گا۔

اگر کوئی آدمی انار لے اور ان آیات کی تلاوت کر کے ایسے آدمی کو کھلا دے جس سے وہ محبت کرنا چاہتا ہے تو اس کا محبوب اس کی محبت میں فوراً گرفتار ہوجائے گا۔

# شادی آپ کی خواہش کے مطابق

اگر آپ اپنی مرضی کی شادی کرنا چاہتے ہیں اور اس میں کوئی رکاوٹ ہے تو ان آیات کو نمک پر تلاوت کریں اور وہ نمک اپنے مطلوب کے رستے میں گرادیں اور یاد رکھیں آیات کی تلاوت کے وقت اپنے مطلوب کا نام ذہن میں رکھیں تو اللہ کے حکم سے آپ کی مرضی کے مطابق آپ کی شادی ہوجائے گی اور آپ کی باتوں کی مٹھاس لوگوں کے دل میں بیٹھ جائے گی۔



# مطیع بنانا

ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ رسول نبی کریمؐ نے یہ آیات مبارکہ ایک انار پر تلاوت کیں اور وہی انار ایک گھوڑے کو کھلا دیا تو وہی خرانٹ گھوڑا اتنا مطیع ہوگیا کہ وہ ہٹانے سے بھی نہ ہٹتا تھا اور یہ واقعہ پورے جزیرہ عرب میں اتنا مشہور ہوگیا کہ لوگ اس کی مثالیں دینے لگے اور یہی طریقہ اپنانے لگے۔

نوٹ: محبت کے باب میں ساری کلام کا خلاصہ
طریقہ رسولؐ کے مطابق آیات قرآنیہ کا ملاحظہ فرمائیں۔
دس مختلف آیات قرآنیہ محبت کے باب خاص تحفہ



**الایة الاولی القرآنیة**

(۱) وَأَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّي وَلِتُصْنَعَ عَلَىٰ عَيْنِي إِذْ تَمْشِي أُخْتُكَ فَتَقُولُ هَلْ أَدُلُّكُمْ عَلَىٰ مَن يَكْفُلُهُ فَرَجَعْنَاكَ إِلَىٰ أُمِّكَ كَيْ تَقَرَّ عَيْنُهَا وَلَا تَحْزَنَ ۚ وَقَتَلْتَ نَفْسًا فَنَجَّيْنَاكَ مِنَ الْغَمِّ وَفَتَنَّاكَ فُتُونًا۔

(۲) **الایة الثانیة**

زُيِّنَ لِلنَّاسِ حُبُّ الشَّهَوَاتِ مِنَ النِّسَاءِ وَالْبَنِينَ وَالْقَنَاطِيرِ الْمُقَنطَرَةِ مِنَ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَالْخَيْلِ الْمُسَوَّمَةِ وَالْأَنْعَامِ وَالْحَرْثِ ذَٰلِكَ مَتَاعُ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَاللَّهُ عِندَهُ حُسْنُ الْمَآبِ۔

(۳) **الایة الثالثة**

قُلْ إِن كُنتُمْ تُحِبُّونَ اللَّهَ فَاتَّبِعُونِي يُحْبِبْكُمُ اللَّهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوبَكُمْ وَاللَّهُ غَفُورٌ رَّحِيمٌ۔

(۴) **الایة الرابعة:**

يُحِبُّونَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْآ اَشَدُّ حُبّاً لِلّٰهِ وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا اِذْيَرَوْنَ الْعَذَابَ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعاً وَاَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَاب

(٥) الاية الخَامِسَة۔

قَدْشَغَفَهَا حُبّاً اِنَّا لَنَرٰاهَا فِى ظَلَالٍ مُبِيْنٍ

(٦) الاية الساوسه

فَاِذَا عَزَمْتَ فَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَوَكِّلِيْنَ۔

(٧) الاية المابع

يُحِبُّهُمْ وَيُحِبُّوْنَهُ اَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اَعِزَّةٍ عَلَى الْكَافِرِيْنَ۔

(٨) الاية الثامنه

لا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ يَفْرَحُوْنَ بِمَا اُتُوا وَيُحِبُّوْنَ اَنْ يُحْمَدُوْا بِمَا لَمْ يَفْعَلُوْا فَلَاتَحْسَبَنَّهُمْ بِمَفَازَةٍ مِنَ الْعَذَابِ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ۔

(٩) الاية التاسعة

فَقَالَ اِنِّى اَحْبَبْتُ حُبَّ الْخَيْرِ عَنْ ذِكْرِ رَبِّىْ حَتّٰى تَوَارَتْ بِالْحِجَابِ۔

(١٠) الاية العاشوة

وَاُخْرٰى تُحِبُّوْنَهَا نَصْرٌ مِنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ بسم الله الرحمن الرحيم۔ وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَيْرِ لَشَدِيْدٌ يَا مُحَمَّدُ يَا عَلِيُّ يَا عِلِيُّ خَيْرِ الْبَشَرْ وَمَنْ اَبٰى فَقَدْ كَفَرَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔



# حضرت سلیمان علیہ السلام کی خاتم اور اس کے فوائد

اے نادان تو بات ذہن نشین کر لے کہ حضرت سلیمانؑ کی انگوٹھی کے فوائد کی گنتی ناممکن سی بات ہے اور خود آپ ﷺ نے اس کا حفظ فرض قرار دیا اور ہمارے نبی مکرم کا ارشاد ہے کہ حضرت سلیمانؑ کی انگوٹھی کی حرمت اور اس کا حفظ یعنی زبانی یاد رکھنا ہر ایک پر فرض ہے۔

## فوائد:

اگر کوئی ایک اپنے لیے ہوا اور موسم کو خوشگوار بنانا چاہتا ہے تو اسے چاہیے کہ باوضو ہو کر دو رکعت نماز ادا کرے اور مسلسل تین دن کے روزے رکھے یہ عمل کرنے کے بعد (خاتم سلیمانؑ) کو پاکیزگی والی گھڑی میں سونے یا چاندی کے اوراق پر لکھیں اور پاکی کی حالت میں اسے آگ میں پھینکے ایسا کرنے سے موسم ہر لحاظ سے آپ کی خواہش کے مطابق ہو جائے گا۔

## تنبیہ:

یہ عمل جو کوئی کرنا چاہتا ہو تو اس میں یہ استطاعت ہونی چاہیئے کہ وہ مسلسل تین روزے رکھے اور پاکیزگی کی حالت میں رہے دو رکعت نماز ادا کرنے کے بعد سونے یا چاندی کے اوراق پر (خاتم سلیمان) لکھے اور پاکی کی حالت میں اچھے طریقے سے اسے آگ میں جلائے۔

## خاتم سلیمان کے ۳۴ فوائد و خصوصیات

اس کو یاد کرنے والا یا اسے رکھنے والا جنوں اور انسانوں کے شر (فتنہ و فساد) سے محفوظ رہے۔

گا اور ہر وقت اللہ رب العزت کی امان (پناہ) میں ہوگا۔ (یہ خاتم آپ کو ادارے سے تیار بھی مل سکتی ہے)۔

| |
|---|
| ۸۲ عـ عـ ۸ ۳ ۱۱۰ ۴ |
| ۳ ۱۱ ۱۱ ۸ ۹ ۳ ۱ ۴ ۳ ۱۱ |
| ۱ ھ ھ ۱۱ ۱۱ ۳ ۹ ۱۱۱ ھ لا |
| ۱ ۲ ۱ ۱ ۲ ۲ ۱ ۳ ۱ ۳ |
| ۲ ۹ ۱۱ ھ ۹ ۹ ۱ ھ ۱۱ ھ ۱۱۱ |
| ص ع ۹ ھ |
| ھ ۹ ھ |

## جادو ٹونہ سے پوری زندگی کے لیے نجات حاصل کریں

کوئی بھی آدمی اگر اسے یاد کرلے یا اس کے پاس اس کی کتابت محفوظ ہو تو ہمیشہ ہمیشہ کے لیے لوگوں کا منظور نظر ہوگا اور پوری زندگی اس شخص پر کوئی جادو ٹونہ اثر نہیں کر سکے گا۔

## قابل غور/غور طلب

غور طلب بات تو یہ ہے کہ اس چھوٹی سی چیز میں اتنے فوائد کی خاص وجہ اللہ رب العزۃ نے



جنوں کی ساری مخلوق ہی حضرت سلیمانؑ کے تابع کر دی تھی۔

## من پسند کے دل میں مقام محبت کا حصول

اگر کسی بھی فرد کے دل میں محبت پیدا کرنا چاہئیں تو اس (خاتم) کو گلاب کے پانی میں رکھ دیں اور اپنے اوپر اسی پانی کے چھینٹے ماریں۔ چھینٹے مارنے کے بعد اپنے محبوب کو دیکھیں تو آپ کی محبت قدموں میں ہوگی۔

## فرط عشق و محبت

جو آدمی چاند کی روشنی میں آگ کے قریب بیٹھ کر یہ عمل کرے گا اور اپنے محبوب کا نام پکارے گا تو اپنی من پسند چیز کو ضرور پالے گا۔

## بزدلی کا خاتمہ اور اپنے دشمن پر کامیابی حاصل کرنا

اگر کوئی اپنے دشمن کو زیر کرنا چاہے تو اسے چاہئے کہ مٹی کا گھڑا لے اور خاتم کو اس میں رکھ کر اس گھڑے کا منہ تار کول سے بند کر کے اسے پانی کے کنویں میں پھینک دے بزدلی کا خاتمہ ہو جائے گا اور آپ کا دشمن کبھی آپ پر کامیابی حاصل نہیں کر سکے گا۔

## دو ناراض افراد کے درمیان شہد کی محبت

ایسے دو افراد جو ایک دوسرے کی صورت دیکھنا پسند نہ کرتے ہوں ایسے افراد کا نام لکھیں اور شہد کی شمع (مراد ہے شہد کی موم بتی: شہد کی شمع کی سی شکل بنائیں اور دفن کر دیں) کا زائچہ بنا کر قبلہ کی سائڈ میں قبلہ کی طرف اسے دفن کر دیں اور پھر دوسری خاتم سے اسے دھونی دیں۔ اس عمل سے ان افراد کے درمیان محبت کا میلان پیدا ہو جائے گا۔

## ہمیشہ ہمیشہ کے لیے قرضے سے نجات

اگر کوئی قرضے سے ہمیشہ کے لیے نجات حاصل کرنا چاہے تو وہ کھجور کا ایک شگوفہ حاصل کرے اور خاتم کا عمل اس پر کریں اور پھر ایسا ہی ایک نمونہ یعنی سانچہ کپڑے کا بنا کر یہی عمل دونوں پر اکٹھے کرے تو ہر قسم کے قرضہ سے نجات مل جائے گی۔

## اگر کوئی شخص اپنے ساتھ ہوئے دھوکے کا بدلہ لینا چاہے

اگر کوئی آپ کے ساتھ بہت بڑا ہاتھ کر گیا ہے اور آپ اس سے بدلے کے متقاضی ہیں اور اس چالباز کا منہ توڑ جواب چاہتے ہیں تو ایسے آدمی کو چاہیئے کہ شہد کی شمع بنائے اور جمعۃ المبارک کو دو رکعت نماز ادا کرے اور خاتم کو سامنے رکھ کر اپنے رب سے دعا خیر کرے۔ تو اللہ اس کے معاملے میں آسانی پیدا کر دے گا اور اس کی غبن کی ہوئی دولت اسے واپس مل جائے گی۔

## آپ کا سفر مبارک و باخیریت گزرے گا

اگر آپ اپنا سفر مبارک بنانا چاہتے ہیں اور آپ چاہتے ہیں کہ آپ کو سفر میں کوئی پریشانی کا سامنا نہ کرنا پڑے تو اس خاتم کو لکھ کر اپنے ساتھ رکھیں سفر آسانی گزرے گا۔

## فاسق اور فتنہ باز کے شر سے محفوظ

اگر آپ فتنہ باز سے دور رہنا چاہتے ہیں اور دوسروں کی چغلی اور غیبت سے پاک وصاف رہنے کے لیے مٹی کا ایک ٹھیکرا لیں اور اس پر تین مرتبہ خواتیم کا عمل کریں اور عمل کے بعد اسے حمام میں پھینک دیں اور عمل اس وقت کریں جب سیارہ زحل کی ساعت ہو تو آپ ہر فتنہ باز کے شر سے محفوظ رہیں گے اور کوئی آپ کی غیبت اور چغلخوری نہ کر سکے گا۔

## پشت پر وار کرنے والوں کا ہمیشہ کے لیے توڑ

اگر کوئی آپ سے فضول میں الجھنا چاہتا ہے اور آپ کی پشت پر وار کرنا چاہتا ہے ایسے آدمی کے شر سے حفاظت کے لیے پرانا گوندھا ہوا آٹا لیں اور اس پر خاتم کا عمل کریں اور اسے چوہوں کے بل



میں رکھ دیں۔ ایسا عمل کرنے سے منافقوں کی زبانیں ہمیشہ کے لیے بند ہو جائیں گی اور آپ کو فائدہ پہنچے گا۔

## آپ کا محبوب کبھی جدائی کا نہ سوچے

اگر آپ یہ چاہتے ہیں کہ آپ کا محبوب ہمیشہ آنکھوں کے سامنے رہے تو مٹھی بھر شکر لیں اور خاتم کا عمل کریں اور اپنے محبوب کو کھلا دیں تو آپ کے محبوب کو بے سکونی سی ہو جائے گی حتیٰ کہ وہ آپ کو دیکھ نہ لے لیکن یہ عمل اس وقت کیا جائے جب مشتری کی ساعت ہو۔

## مشکل ترین حاجت کو پورا کرنے کے لیے

اگر کوئی اپنی حاجت پوری کرنا چاہتا ہے اور اسے مشکلات کا سامنا ہے تو ایسا آدمی جمعہ والی رات پاک وصاف ہو کر دو رکعت نماز ادا کرے اور گھر میں اس کے علاوہ کوئی موجود نہ ہو۔ نماز کے بعد ایک ہزار مرتبہ حضرت محمد ﷺ پر درود پڑھے اور ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ توحید کی تلاوت کرے اس عمل سے فارغ ہو کر خاتم کو اپنی مٹھی میں رکھے اور اپنی حاجت کا نام لے کر اپنے رب سے دعا کرے ہر حال میں بغیر کسی شک کے اس کی حاجت پوری ہوگی۔

## کسی لڑکی کی منگنی ہو لیکن نکاح میں کوئی رکاوٹ آجائے

اگر کسی منسوبہ کے نکاح میں رکاوٹ آجائے تو اسے چاہیے کہ وہ بچے ہوئے کھانے پر تھوڑی مٹی ڈال لے اور پھر اسی مٹی سے اپنا سر دھوئے تو وہ اپنی مراد کو پہنچ جائے گی۔

## کسی آدمی کو اپنا عاشق بننے پر مجبور کر دینا

اگر آپ یہ چاہتے ہوں کوئی آپ کے اتنا قریب ہو جائے جیسے آنکھوں میں سرمہ تو جمعرات والے دن سیارہ مشتری کے وقت عمل کریں اور خاتم کا سرمہ بنا کر آنکھوں میں لگائیں صبح اٹھتے وقت جو کوئی آپ کو پہلے دیکھے گا وہ آپ کا عاشق بن جائے گا۔

## غربت کا گھر سے خاتمہ اور ترقی کی طرف گامزن

اگر کوئی آدمی تنگ دست ہے اور وہ اپنے حالات کی تبدیلی اور آفات سے چھٹکارا چاہتا ہے تو اسے چاہئے کہ وہ نہر کے کنارے بیٹھ جائے اور مٹی کا گھڑا لے کر اس پر خاتم کا عمل کرے اور اس عمل کو اپنی جیب میں رکھ لے۔ جب تک زندہ رہے گا اس کا گھر خیر و برکت سے کبھی خالی نہ ہوگا۔

## حاسدین سے بچاؤ اور بری نظر سے برات

اگر حاسدین کی بری نظریں آپ کا پیچھا کریں اور آپ ان سے چھٹکارا چاہتے ہوں تو خاتم کے عمل کو لکھ کر اپنی انگلی میں ڈال دیں تو آپ حاسدوں کی نظر سے بچ جائیں گے۔



## اچانک موت سے پناہ

اگر اچانک آنے والی موت سے خائف ہیں تو خاتم کا عمل لکھیں اور زبان کے نیچے رکھیں لوگ مطیع بھی ہو جائیں گے اور اللہ تعالیٰ اچانک موت سے آپ کی حفاظت فرمائیں گے۔

## کسی ایسے پاگل کا علاج جس کے گھر والے علاج و معالجہ سے تنگ آ جائیں

کوئی ایسا تنگ دست لاچار اور لاغر پاگل آدمی جس کے اہل و عیال علاج سے تنگ آ جائیں اور اطباء حضرات کے پاس اس کا علاج نہ ہو تو اس کے اہل یعنی اس کے گھر والوں کو چاہئے کہ مٹی کا گھڑا لیں اور اس پر خاتم کا عمل کر لیں اور مسلسل چالیس دن تک یہی عمل جاری رکھیں پھر وہ پانی اسے پلائیں تو وہ اللہ کے حکم سے ٹھیک ہو جائے گا۔

## دلوں میں محبت اور قضاء حاجات



اگر آپس میں محبت اور دلوں کا ملاپ چاہتے ہیں تو خاتم کا عمل گلاب کے پانی پر کریں اور اسی پانی سے اپنے محبوب کے سامنے منہ دھولیں آپس میں محبت بڑھے گی اور اسی عمل سے حاجات بھی پوری ہونگی۔

## میاں و بیوی کے درمیان عشق و محبت

اگر خاتم کا عمل دھونی میں بیٹھ کر کیا جائے اور اسے جلایا جائے تو میاں و بیوی کے پیار و الفت میں اضافہ ہوگا۔

## کسی کے دل میں محبت و الفت

اگر آپ یہ چاہتے ہیں آپ کی محبت کسی کے دل میں پکی ہو جائے تو کافور اور خوشبودار کھجور کا شگوفہ لیں اور خاتم کا عمل کر کے اس کے کھانے میں ڈال دیں کھانا کھاتے ہی اس کے دل میں آپ کے لیے محبت بیٹھ جائے گی۔

## کسی مسافر یا غائب کو حاضر کرنا

اگر کسی ایسے آدمی سے ملاقات کی غرض سے جو آپ کے پاس حاضر نہیں یا کسی مسافر کو حاضر کرنے کی نیت ہے تو سات رنگ والا ریشمی کپڑا لے کر اس پر خاتم کا عمل کریں اور اسے باندھ دیں تو آپ اپنی مراد کو پالیں گے۔

## قید سے نجات

اگر کوئی قیدی خاتم کا عمل کر کے اسے اپنے ساتھ رکھے تو اسے قید سے نجات مل جائے گی۔

## اگر کوئی دو افراد کے درمیان محبت ڈالنا چاہے

اگر کوئی آدمی دو افراد کے درمیان محبت ڈالنا چاہتا ہے تو اسے چاہیے کہ شہد کی شمع کا سانچہ

بنائے اور اس میں تھوڑا آٹا شامل کر کے ایک اور اسی طرح کا نمونہ بنا لے ایک پر اپنے محبوب کا نام اور دوسرے پر اس کی ماں کا نام لکھے اور جمعرات والے دن خاتم کا عمل کرے اور ان دونوں سانچوں کو آگ کے چولہے کے قریب دفن کر دے تاکہ وہ جل نہ جائیں تو وہ آدمی اپنی مراد کو پالے گا۔

## جس شخص کے تمام راستے بند ہوں

جو آدمی اتنا تنگ دست ہو کہ اس پر ہر قسم کا راستہ ہی بند ہو جائے تو وہ گلاب کے پانی پر خاتم کا عمل کرے اور اپنے گھر کے چاروں اطراف پر اس پانی کے چھینٹے مارے تو اس کے تمام راستے کھل جائیں گے۔

## کسی جھگڑالو سے دور رہنے کے لیے

اگر کوئی آدمی اس بات کو چاہتا ہے کہ کوئی اس سے جھگڑا نہ کرے اور وہ ہمیشہ اس آدمی سے محفوظ رہے تو اسے چاہئے کہ وہ جھگڑا کرنے والے کے لباس کا ایک ٹکڑا لے اور اُس پر خاتم کا عمل کر کے اس سے ایک طرف پتھروں کے نیچے دبا دے جہاں سے اس کا گزر رہتا ہو تو وہ اپنی مراد کو پالے گا اس کی مراد پوری ہوگی۔

اگر کوئی کسی کو اپنا مطیع بنانا چاہتا ہے اور یا پھر میاں و بیوی میں صلح کروانا چاہتا ہے تو وہ خاتم کا عمل گلاب کے پانی پر کرے اور پھر اس سے نہالے تو اس کی مراد پوری ہو جائے گی۔

## دوسروں کو مطیع کرنا اور ان کی نظر میں مقبولیت

اگر کوئی لوگوں کو اپنا مطیع بنانا چاہتا ہو اور اپنی حاجت کو پورا کرنا چاہتا ہو تو وہ خاتم کو مٹی پر رکھے اور پھر اس کی شکل شمع جیسی بنا دے اس عمل کے بعد وہ مسجد جائے اور دو رکعت نماز ادا کرے اور سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ توحید کی بیس مرتبہ تلاوت کرے اور جب اپنی نماز مکمل کرے تو یہ دعا پڑھے

اَللّٰھُمَّ بِحَقِّ ھٰذَا الخَاتِمِ ذِی الشَّانِ العَظِیْمِ اِلاَّ فَرَّجتَ عَنِّی



وَقَضَیْتَ حَاجَتِیْ۔

## ایسا عمل کرنے سے آپ کی مراد پوری ہو جائے گی

نوٹ: لیکن یہ بات یاد رکھیں کہ یہ خاتم کسی جاہل آدمی کو نہ دیں کیونکہ اس کا گناہ بہت بڑا ہوگا۔

## خیر و برکت کے لیے

اگر کوئی آدمی خیر و برکت چاہتا ہے تو خاتم کا عمل کریں اور کسی ایسی نہر میں بہا دیں جو کسی باغ یا کھیت میں ختم ہوتی ہو تو وہ آپ اپنی مراد کو پالے گا۔

## دو مختلف آدمیوں کا آپس میں جھگڑا

اگر کوئی آدمی دو برے لوگوں کے درمیان جھگڑا کروانا چاہتا ہو تو زرد رنگ کے پھول پر خاتم کا عمل کرے اور ان دونوں کے راستے میں بکھیر دے تو وہ دونوں آدمی کبھی بھی آپس میں ملنے کے قابل نہ ہونگے۔



## اپنے دشمن کو جڑ سے ختم کر دینا (ہلاک کرنا)

اگر آپ اپنے دشمن کو ہلاک کرنا چاہتے ہیں تو سفید رنگ کی مٹی لیں جس سے مردوں کو غسل دیا جاتا ہے اور اس مٹی پر اپنے دشمن کی شکل بنا لیں اور خاتم کا عمل اس پر اس وقت کریں جب مریخ کی گھڑی ہو اور پھر اسی مٹی کو پرانی قبروں میں رکھ دیں۔ یہ عمل کرنے سے آپ کا دشمن فوراً ہلاک ہو جائے گا۔

## مریض کے لیے

اگر کوئی آدمی بیمار ہو اور بیماری جاتی نہ ہو تو پانی پر خاتم کا عمل کریں اور مریض کو پلا دیں ہمیشہ کے لیے بیماری جاتی رہے گی۔

## کسی کو نماز کی طرف راغب کرنا

اگر کسی بے نمازی کو نماز کی طرف راغب کرنا ہو تو خاتم کا عمل کر کے اسے دیں تو وہ پکا نمازی بن جائے گا۔

## طاقت ور دشمن کے لیے

اگر آپ کا دشمن طاقت ور ہے اور آپ کے اندر اس کے مقابلے کی ہمت نہیں تو کالے کتے کے تھوڑے بال لے کر ان پر خاتم کا عمل کریں اور ان کو حمام میں پھینک دیں تو اس وجہ سے آپ کا دشمن کمزور ہو گا اور آپ کا مقابلہ نہ کر سکے گا۔

## خاتمۃ الخاتم

اس بات کو ذہن نشین کر لیں کہ اللہ کی کلام پاک و بابرکت ہے اور اس کے فوائد بہت زیادہ ہیں۔ لہذا خاتم کسی جاہل کو نہ دیں تا کہ آپ پکڑ سے بچ سکیں۔

## عزت اور کرامت

اگر کوئی اس تعویذ کو لکھے اور اس کو پہنے تو عزت و کرامت نصیب ہو گی۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ا | ہ | ط | ی | ل | ح |



| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ی | لا | ک | ط | ح | د |
| و | ط | ک | د | ح | ط |
| ٦ | ۴ | ہ | ح | ح | ک |

## طاعت و مقبولیت

اگر کوئی اس تعویذ کو لکھے اور پہنے یا اپنی زبان کے نیچے رکھے تو لوگوں کی نظر میں مقبول و منظور ہو گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| س | ر | ی | ف |
| ف | ر | ی | ع |
| و | ن | ع | ی |

## میاں و بیوی کی محبت اور دشمن کے فتنہ سے نجات

میاں و بیوی کی محبت کے لیے اللہ تعالی کا یہ قول لکھیں۔

وَلَئِنْ سَأَلْتَهُمْ مَنْ خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ لَيَقُولُنَّ خَلَقَهُنَّ

الْعَزِيزُ الْعَلِيمُ۔

اس آیت کو چار اوراق میں لکھ کر اسے گھر کے چاروں اطراف میں دفن کر دیں تو جھگڑا ختم ہو گا اور دشمنی کے فتنہ سے بھی حفاظت رہے گی۔

# أَلاَسْرَارُ الْغَيْبَةُ: غیبی راز

# لکنت کا خاتمہ باریک سے باریک علوم

## اور غیبی رازوں کے لیے

ان آیات قرآنیہ کو لوہے کی سلیٹوں پر لکھ لیں تو غیبی راز آشکار ہو جائیں گے اور اگر ان آیات کو کسی برتن میں لکھیں اور بارش کے پانی سے دھو کر کسی بچے کو پلا دیں تو اس کا ذہن کھل جائے گا اور اس کی لکنت ختم ہو گی۔

واذقال ابراهيم لابيه آزر اتتخذ أصناما آلهةً أراك و قومك في ضلالٍ مبينٍ ٥وكذلك نرى ابراهيم ملكوت السماوات والأرض وليكون من الموقنين ٥فلما جن عليه الليلُ رآى كوكباً قال هذا ربى فلمَا أفل قال لاأُحبُّ الآفلين ٥ فلمَا رآى القمر بازغًا قال هذا ربى فلمَا رآى الشمس بازغةً قال هذا ربىّ هذا أكبرُ فلماَ أفلت قال ياقومِ إنّى برئ مما تشركون٥



# ھد ھد کی صفات اور اس کے فوائد

## ھد ھد کا عمل

ھد ھد سے اگر آپ فوائد حاصل کرنا چاہئیں تو اسے پکڑ لیں اور اتوار والے دن ظہر کی نماز کے بعد دو رکعت نماز ادا کریں اور ہد ہد کا منہ شمال کی جانب کر کے اور اس کے پیچھے کھڑے ہو کر سورۃ توحید پڑھیں اور پھر اس کے پیٹ پر سورۃ توحید پانچ مرتبہ پڑھیں اور اس کے سر پر پانچ مرتبہ اللہ اکبر پڑھیں پھر سونے چاندی تانبے یا پھر لوہے کی چھری سے اس کو ذبح کریں پھر اس کی گردن پکڑ کر یہ دعا پڑھیں گے تو آپ کو بہت سے فوائد و مطالب حاصل ہونگے۔

محمد رسول الله ط والذين معه اشدآء على الكفار رحمآء بينهم تراهم ركعا سجدا يبتغون فضلا من الله وراضوانا ز سيماهم في وجوههم من اثر السجود ط ذلك مثلهم في التورته ج و مثلهم في الانجيل ج كزرع اخراج شطاه فازره فاستغلظ فاستوای علٰی سوقه يعجب الزرع ليغبظ بهم الكفار ط وعد الله الذين امنوا و عملوا الصلحت منهم مغفرة واجرا عظيماه

# ھد ھد کے فوائد میں سے چند ایک

## من پسند آدمی کے دل میں مقام محبت

اگر کسی من پسند آدمی کے دل میں مقام محبت پیدا کرنا چاہئیں تو بدھ والے دن ھد ھد کو لیں اور صبح سحری کے وقت اسے ذبح کریں پھر اس کا خون لیں اور اپنے مطلوب کو متوجہ کرتے ہوئے اس خون کو کسی برتن میں ڈال لیں تو وہ آدمی آپ کی محبت میں اتنا گرفتار ہو جائے گا کہ اسے کوئی چیز نظر نہ آنے پائے گی۔

اگر کسی کو اپنا مطیع بنانا مقصود ہو تو ھد ھد کا سر لیں اور مطلوبہ شخص کا نام پکاریں تو وہ آپ کا مطیع بن جائے گا۔

## دو بندوں کے درمیان دشمنی ڈالنا

اگر دو آدمیوں کے درمیان دشمنی ڈالنے کی غرض مقصود ہو تو ھد ھد کے گوشت سے ان کے نام کی دھونی دیں آپ کی مراد پوری ہو جائے گی۔

## محبت و عشق

محبت اور عشق میں کامیابی کے لیے اس کا دایاں پر لیں اور اسے خشک کریں اور اسے پیس کر اپنے مطلوب کے کھانے میں مکس کر دیں آپ اپنے مقصد کو پہنچیں گے۔



## قاری قرآن بنانے کے لیے

اگر آپ یہ چاہتے ہیں کہ آپ کا بچہ قاری قرآن بن جائے تو ھد ھد کی زبان کو باریک کر کے اپنے بچے کو تین مرتبہ کھلا دیں تو فائدہ ہوگا۔

## بیٹی کی جگہ بیٹا ہو

اگر آپ یہ چاہتے ہیں کہ آپ کے ہاں بیٹی کی بجائے بیٹے کی پیدائش ہو تو اپنی عورت کو ھد ھد کا مخاطب کھلا دو۔ دوسرا یہ کہ اس کا کھانا ہر بیماری کی شفا بھی ہے اور جو آدمی ھد ھد کا دل کھالے وہ حسد سے محفوظ رہے گا۔



## محبت و عشق کے لیے

اگر کسی سے محبت و عشق کرنا چاہئیں تو ھد ھد لیں اس کی کھال الگ کریں اور اس میں کستوری اور زعفران مکس کریں اور اس پر یہ کلمات پڑھیں۔

یَا تَمۡجِیا یَا خَبَاً کَھِیۡجَا بِلۡھِیۡجَا یَا حَیِیُ یا قَیُّوۡمُ

اور پھر اسے اپنے پاس رکھ لے تو محبت و عشق میں کامیابی ملے گی۔

## ہر ہر عمل اپنی عادت وفطرت کے مطابق

اگر آپ ہر عمل کو اپنی خواہش کے مطابق کرنا چاہئیں تو ھد ھد کی اصل لیں اس پر سورۃ فاتحہ ستر مرتبہ اور سورۃ کہف سات مرتبہ اور تین مرتبہ یہ ورد پڑھیں۔

یَا حَیُّ یَا سَیِّدُ اَنْتَ الْمَلِکُ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ الْمُحْصِیُ اَلْقَادِرُ یَا وَدُوْدُ بِاهْیَا۔

## سکون وآرام کی نیند

اگر آپ سکون وآرام کی نیند سونا چاہتے ہیں تو ھد ھد کی دائیں آنکھ لیں اور اس پر آیۃ الکرسی پڑھ لیں۔ آپ سکون کی نیند سوسکیں گے۔

## نیند سے بیزار نہ ھوں

اگر آپ یہ چاہتے ہیں کہ آپ نیند سے بیزار نہ ہوں تو ھد ھد کی بائیں آنکھ لیں اور اس پر یہ آیت تلاوت کریں۔

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ یَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا یُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ وَلَوْ یَرَى الَّذِیْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ یَرَوْنَ



الْعَذَابَ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِیْعًا۔ وَاَنَّ اللّٰهَ شَدِیْدُ الْعَذَابِ۔

## ھد ھد کو ذبح کرنے کی خاص دعا

اگر ھد ھد کو ذبح کرنا ہو تو سب سے پہلے دو رکعت نماز ادا کریں پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ اخلاص سات مرتبہ اور دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورۃ الکافرون سات مرتبہ پھر چھری لیں اور اللہ تعالیٰ کا یہ قول پڑھیں۔

اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِیْنًا۔ لِّیَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِكَ وَمَا تَاَخَّرَ وَیُتِمَّ نِعْمَتَهٗ عَلَیْكَ وَیَهْدِیَكَ صِرَاطًا مُّسْتَقِیْمًا۔ وَّیَنْصُرَكَ اللّٰهُ نَصْرًا عَزِیْزًا۔

پھر یہ آیت پڑھیں

فَفَتَحْنَا اَبْوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ مُّنْهَمِرٍ وَّفَجَّرْنَا الْاَرْضَ عُیُوْنًا فَالْتَقَى الْمَآءُ عَلٰٓى اَمْرٍ قَدْ قُدِرَ۔

یہ سب کچھ پڑھنے کے بعد بسم اللہ پڑھیں اور آصف بن برخیا کا نام لیکر ذبح کریں۔

## آیت الکرسی کے مزید خواص وفوائد

اگر کوئی شخص اپنی مراد پوری کرنا چاہے تو وہ فجر کی نماز سے قبل سات مرتبہ آیت الکرسی پڑھے تو وہ اپنی مراد پوری کرے گا۔

اگر کوئی اسے دن میں تین مرتبہ پڑھے تو اللہ اس کی معیشت میں آسانی پیدا کر دے گا۔

اگر کوئی آدمی کسی غائب کو حاضر کرنا چاہے تو وہ اکتالیس سفید مرچیں لے کر ہر فرض نماز سے پہلے آیۃ الکرسی پڑھے اور یہ عمل چالیس دن تک کیا جائے اور پھر ان مرچوں کو آگ میں پھینکا جائے۔ اس عمل سے غائب چیز حاضر ہو جائے گی۔

اگر کسی کی ناراضگی کا خاتمہ مقصود ہو تو بارہ مختلف قبروں کی مٹی حاصل کریں اور مٹی کو مکس کر لیں اور جھگڑے کو دور کرنے کی غرض سے آیۃ الکرسی کا عمل کریں۔

محبت کی غرض سے اکتالیس مرچوں پر آیت الکرسی کا ورد کریں اور ان مرچوں کو گھڑے میں رکھ کر باندھ دیں اور اپنے مطلوب کے گھر میں دفن کر دیں تاکہ آپ کا مقصد پورا ہو سکے۔

دشمن کی ہلاکت کے لیے مٹی کے ٹھیکرے پر اکتالیس مرتبہ آیۃ الکرسی کا عمل کریں اور پھر اس ٹھیکرے پر ایک خط کھینچ دیں اور اس ٹھیکرے کو پانی میں پھینک دیں جب وہ پانی میں حل ہو گا تو آپ کا دشمن ہلاک ہو جائے گا۔

اگر کسی درخت سے پھل زیادہ لینا ہو تو آیۃ الکرسی کو لکھیں اور درخت سے لٹکا دیں اس کا پھل زیادہ ہو جائے گا۔

محبت کی غرض سے اگر یہ آیۃ اکتالیس مرتبہ نمک کے ذرات پر پڑھی جائے پھر ان ذرات کو سورج ڈھلنے سے پہلے آگ میں جلایا جائے تو محبوب بے صبرا ہو کر قدموں میں ہو گا۔

اگر آیۃ الکرسی کو لوھے کی سات سلیٹوں پر لکھا جائے اور ان کو آگ کے نیچے چھپا دیا جائے تو جس کی بھی نیت کریں گے یا نام لیں گے وہ آپ کی محبت میں گرفتار ہو جائے گا۔

اگر دو فاسق آدمیوں کے درمیان جھگڑا کروانا مقصود ہو تو ایک پانی کا پیالہ لیں اور جھگڑا کروانے کی نیت سے اکتالیس مرتبہ آیۃ الکرسی کا اس پر ورد کریں ورد کے مکمل ہونے پر پیالے کو توڑ دیں تاکہ جھگڑا ہو جائے۔

لیکن اگر دو مسلمانوں کے ساتھ ایسا کیا جائے تو یہ حرام و مکروہ عمل ہو گا۔

اگر آپ چاہتے ہیں کہ علم و ادب میں سے کوئی چیز نہ بھولے تو آپ آیۃ الکرسی کو سات مرتبہ





کستوری یا زعفران سے لکھ کر اس کو گلے میں ڈالیں پوری زندگی کبھی سنی نہ بھولے گی۔



# حصہ دوم



# عمل شادی

وہ لوگ (مردوزن) جن کی شادی کسی وجہ سحری بندش، ستاروں کی کمزوری، عمر کی زیادتی یا ایسے ہی کسی مسئلے کا شکار ہو ان کے لیے ایک بہترین عمل ہے بشرطیکہ مکمل یقین اور درستگی کے ساتھ کیا گیا ہو۔

کہتے ہیں کہ عملیاتی قوتیں نظر نہیں آتیں۔ کیا واقعی ایسا ہے۔ ظاہری طور پر تو اس کا جواب کچھ بھی ہو۔ تاہم اگر عمل میں صداقت ہے تو اس کا اثر ضرور ظاہر ہوتا ہے۔ اور یوں نظر بھی آتا ہے۔ یعنی عمل بھی اور اس کا اثر بھی۔ آج کی نشست میں ایک عمل تحریر کر رہا ہوں۔ گو کچھ طویل ہے۔ لیکن ہے مجرب۔ جن لوگوں کو شادی کے مسائل کا سامنا ہے کر کے دیکھیں انشاء اللہ مقصد حاصل ہوگا۔ وہ دوست جو اعمال کے درست ہونے کے شاکی ہوتے ہیں اُن کو بھی دعوت ہے کہ اس کو کریں یہ تجربے کی کسوٹی پر پورا اُترے گا۔ عمل یوں ہے۔

1- عورت/مرد کا نام بمعہ والدہ لیں۔

2- اس کے آگے اسم الٰہی۔

3- تمام الفاظ کی بسط کر لیں۔

4- اس کی تکسیر کریں۔

5- سطر اساس کے کل حروف کے اعداد معلوم کریں۔

6-جو عدد حاصل ہو اس کو بارہ سے تقسیم کریں۔

7-جو باقی بچے وہ برج ہوگا۔یعنی ایک باقی ہو تو برج حمل دو ہو تو ثور۔

8-اگر کچھ باقی نہ بچے تو برج حوت ہوگا۔

9-جو برج حاصل ہو اس کے طالع میں عمل کریں۔

10-جو برج حاصل ہو اس سے منسوبی کوکب کے دن عمل کریں۔

11-جو برج حاصل ہو اس کی ساعت میں عمل کریں۔

12-مندرجہ بالا تینوں شرائط بیک وقت پوری نہ ہو سکیں تو کم از کم طالع کی شرط کے ساتھ ایک شرط اور پوری کرے۔

13-جو اعداد سطر اساس کے حاصل ہوئے تھے۔ان سے ایک نقش مثلث بنائیں۔

14-اس مثلث کے گرد موکلوں کے نام تحریر کرے۔

15-موکل اس طور بنائے۔

16-نقش کے چاروں کونوں کے اعداد میں باری باری اکتالیس اعداد کے اضافہ کرے۔

17-جو عدد حاصل ہو اس کو حروف میں تبدیل کردے۔

18-جو حرف آئے اس کے آگے آئیل کا اضافہ کردے۔

19-یہ چاروں کونوں کے چاروں موکلوں کے نام بن گئے۔

20-ان کو نقش کے چاروں اطراف تحریر کردے۔

21-نقش کے نیچے یہ عزیمت تحریر کردے۔

22-وہ جو تکسیر قائم کی تھی۔اس کی ہر سطر کو الگ الگ کاٹ لے۔

23-جس قدر سطور ہوں اتنی ہی بتیاں بن جائیں گی۔

24-ان کو گلاب یا مشک کا عطر لگائیں۔

25-پھر ہر روز ایک سطر کو شکل بتی جلادے۔

26-جس دن عمل کریں (نقش بنائیں) اسی دن سے یہ بتی جلانی شروع کرنی ہے۔



27-بتیاں ختم ہونے تک روزانہ جلاتے رہیں۔

28-بتی جلانے کا وقت وہی ہوگا۔جس وقت عمل پہلے دن تیار کیا تھا۔

29-نقش تمام شرائط کو ملحوظ رکھ کر لکھیں۔

30-عمل تحریر کرتے ہوئے زعفران اور گلاب جلائیں۔

اصطلاحات جفر کو سمجھنے کے لیے آپ میری کتاب مستحصلہ قادر الکلام سے مدد لے سکتے ہیں۔یہاں اس عمل کی حوالے سے "تکسیر" کی وضاحت کردیتا ہوں۔

تکسیر

کسی سطر سے نئی سطر اس طرح بنانا کہ ایک حرف سطر کے آخر سے اور ایک حرف سطر کے شروع سے لے کر نیچے تحریر کردیا جائے۔

یہ عمل عموماً اس وقت تک کیا جاتا ہے۔جب تک دوبارہ پہلی سطر استخراج نہ ہو جائے۔

پہلی سطر کو سطر اساس اور آخری سطر کو سطر زمام کہتے ہیں اور یہ عمل صدر موخر کے نام سے پکار جاتا ہے۔

## مثال عمل تکسیر

ا ب ج د — سطر اساس

د ا ج ب

ب د ج ا

ا ب ج د — سطر زمام

## چال نقش

نقش درج ذیل چال سے مکمل ہوگا۔بعد از تحریر اس کو کسی جگہ لٹکا دیں۔

| | | |
|---|---|---|
| ٢ | ٧ | ٦ |
| ٩ | ٥ | ١ |

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۳ | ۸ |

وہ دوست جو نقوش کا عمل نہیں رکھتے ان کے لیے میری کتب علم الحروف اور راہنمائے عملیات اور اُصول وقواعدِ عملیات وغیرہ مفید ثابت ہوں گی۔

# اوج زہرہ

زہرہ کو برج جوزا میں اوج ہوتا ہے۔ یعنی زہرہ برج جوزا میں موجودگی کے دوران طاقتور ترین حالت میں ہوتا ہے۔ کیونکہ یہ تسخیر وحب کے حوالے سے موثر ہوتا ہے۔ سو اس وقت کسی بھی ایسے مقصد (تسخیر ومحبت) کے لیے زیر بحث عمل سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ زہرہ کس وقت حالت اوج میں آئے گا اس کی تفصیل خالد روحانی جنتری اور راہنمائے عملیات میں دیکھ سکتے ہیں۔

عمل: ترتیب کے ساتھ نام طالب بمعہ والدہ پھر نام مطلوب بمعہ نام والدہ اور اس کے آیت "لقد جاء کم رسول من انفسکم عزیز علیه" کو تحریر کریں۔

اس سطر کو موخر صدر کریں۔ یہ تکسیر چاندی کی لوح پر کندہ کروا کر اپنے پاس رکھیں۔ تکسیر اگر درست ہوئی تو یہ لوح جس طرح حصول مقصد میں آپ کی معاون ہو اس کی دوسری مثال نہ ملے گی۔

اسی لوح کو اگر دھو کر مطلوب کو پلا دیں تو اثر دو آتشہ ہو جائے گا۔ لوح ساعت زہرہ میں تحریر کریں اور دوران تیاری زعفران کا بخور استعمال کریں۔

# حاضری مطلوب



کسی بھی مرد، عورت یا حاکم کی تسخیر مطلوب ہو تو نام طالب بمعہ والدہ، نام مطلوب بمعہ والدہ اور اعداد سورہ یٰسین ۲۲۱۴۱۰ کو باہم جمع کر کے دی گئی چال کے مطابق نقش مکمل کرے۔ نقش کے نیچے طالب ومطلوب کے نام بھی تحریر کرے۔

طریقہ یہ ہے کہ عروج ماہ میں جمعہ کے دن نہا دھو کر، پاک صاف ہو کر، لباس خوشبودار پہن لے اور کسی دریا کے کنارے جا بیٹھے۔ اس نقش مثالی کے مطابق چودہ نقش تحریر کرے۔ پہلے کو حفاظت سے رکھے۔ اب آٹے کی گولیاں بنا کر ایک ایک تعویذ اس میں لپیٹ دے اور دریا میں ڈال دے۔

سات دن یہ عمل کرنا ہے۔ آخری دن اپنے ساتھ فاتحہ کی نیت سے شرینی اور مرغ لے کر جائے۔ شرینی تو دریا میں ڈال دے جبکہ مرغ کو ذبح کر دے۔ مرغ اس کے خون اور سب سے پہلے تعویذ کو زمین میں دفن کر دے۔ حصول مقصد کے لئے دعا کرے۔

انشاء اللہ مطلوب حاضر ہوگا۔ یا باہم دونوں میں الفت اور پیار ہوگا۔ اگر کسی وجہ سے سات دن کے بعد مطلوب حاضر نہ ہو یا الفت پیدا نہ ہو تو یہی عمل دوگنے دن، دوگنے تعویذوں کے ساتھ کرے۔ شیرینی اور مرغ کی مقدار بھی دوگنی کر دے۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

چال نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

# ہم آہنگی زوجین

عملیات کا میدان ایک ایسا امر ہے کہ فرد جس قدر بھی اس بارے میں غور کرتا جائے۔ جس قدر بھی تجربے، علم اور عمر میں اضافہ ہوتا چلا جائے۔ فرد اپنے آپ کو اس سمندر کے کنارے پر ہی پائے گا۔ عملیات کے شعبے میں لاتعداد قواعد اور اصول مروج ہیں۔

عاملین کی ایک بڑی تعداد ایسے امور کو اپنے اعمال روحانی کا حصہ بنالیتی ہے جن کو مذہبی حوالے سے حد درجہ قابل اعتراض کہا جاسکتا ہے۔

ذاتی طور پر میں عملیات کے میدان میں اسماء الہی، کلام الہی اور حروف کی قوتوں کو پُر تاثیر اور طاقتور ترین خیال کرتا ہوں۔ یہ جو عمل تحریر کیا جارہا ہے۔ یہ بھی اسی حوالے سے اسماء الہی کی بنیاد پر کام کرتا ہے۔

اس کا طریقہ کار یہ ہے کہ سب سے پہلے جو آپ کا مقصد ہے اس کے بارے میں ذہن کو تیار کریں۔ محبت، منگنی، تعلق، اتفاق باہم زوجین وہم آہنگی وغیرہ پھر اس کے مطابق اسم الہی کا انتخاب کریں۔ غلط اسم الہی کا انتخاب حصول مقصد میں معاون نہیں ہوسکتا۔

جیسے اسم الہی "ودود" تسخیر قلوب، اسم الہی "مجید" خاتمہ ناراضگی، اسم الہی "حمید" تسخیر محبوب، اسم الہی "معز" سسرال میں عزت و مرتبہ کے لیے، اسم الہی "جامع" روٹھی بیوی وغیرہ کی واپسی، اسم الہی "مغنی" لڑکی کی شادی اسم الہی "لطیف" شادی کے لئے استعمال ہوں گے۔

بہرحال مقصد کے مطابق موزوں اسم الہی کا انتخاب کرلیں۔ پھر اپنے یا سائل کے نام کے تمام حروف کو الگ الگ تحریر کریں۔ اس کے آگے متعلقہ اسم الہی کے حروف کو الگ الگ تحریر کریں۔

پھر ان حروف کو ملفوظی تحریر کریں۔ اب ان حروف ملفوظی کے اعداد حاصل کریں ان اعداد سے نقش یا لوح مربع درج ذیل چال سے مکمل کریں۔

اس کو تحریر کرتے ہوئے قمر زہرہ اور مشتری کی سعد نظرات اور ساعت ہو تو بہترین نتائج کا حصول ہوگا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ٩ | ٢١ | ١٣ | ٥ | ١٧ |





| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ٣ | ٢٠ | ٧ | ٢٤ | ١١ |
| ٢٢ | ١٤ | ١ | ١٨ | ١٠ |
| ١٦ | ٨ | ٢٥ | ١٢ | ٤ |
| ١٥ | ٢ | ١٩ | ٦ | ٢٣ |

## مثال:

یہاں ایک مختصر مثال دے رہا ہوں تاکہ قاعدہ مکمل وضاحت کے ساتھ سامنے آئے۔ فرض کریں "بانو" کی شادی مطلوب ہے۔ اسم الہی "مغنی" لیا۔

نام بانو: ب ا ن و

ابجد ملفوظی: با الف نون واؤ

اعداد: ٢٣٣+١٣+٦٠١+١١١+٣

اسم الہی مغنی: م غ ن ی

اسم الہی: میم غین نون یا

اعداد: ١٢٦٧=١١+١٠٦+١٠٦٠+٩٠

کل اعداد: ١٥٠٠=١٢٦٧+٢٣٣

مندرجہ بالا چال مخمس کی دی گئی ہے۔ اس کو مکمل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد یعنی ١٥٠٠ میں سے ٦٠ عدد قانون کے تفریق کردیں اور باقی ماندہ کو پانچ سے تقسیم کریں۔ جو خارج قسمت ہو اس کو پہلے خانے میں لکھیں اور باقی نقش کو چال کے مطابق بھر دیں۔

تاہم اگر پانچ سے تقسیم کرنے سے باقی قسمت کچھ بچ جائے اس کو بھرنے کا طریقہ یہ ہے کہ

ایک بچے تو خانہ ٢١ میں ایک کا اضافہ

دو بچے تو خانہ ١٦ میں ایک کا اضافہ

تین بچے تو خانہ ١١ میں ایک کا اضافہ

چار بجے تو خانہ ۶ میں ایک کا اضافہ

ذیل میں نقش مکمل تحریر کیا گیا ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۰۴ | ۲۹۲ | ۳۰۰ | ۳۰۸ | ۲۹۶ |
| ۲۹۸ | ۳۱۱ | ۲۹۴ | ۳۰۷ | ۲۹۰ |
| ۲۹۷ | ۳۰۵ | ۲۸۸ | ۳۰۱ | ۳۰۹ |
| ۲۹۱ | ۲۹۹ | ۳۱۲ | ۲۹۵ | ۳۰۳ |
| ۳۱۰ | ۲۹۳ | ۳۰۶ | ۲۸۹ | ۳۰۲ |

جہاں تک کواکب کی نظرات یا شرف وہبوط کا تعلق ہے۔ اس کے لئے خالد روحانی جنتری اور ماہنامہ راہنمائے عملیات میں مکمل تفصیل درج ہے۔

وقت تحریر عطر گلاب اور زعفران کا استعمال کریں۔ اگر جمعہ کے دن پہلی ساعت میں کریں تو موزوں ہے۔

ایک عمل اس کے ساتھ مزید یہ کرنا ہے کہ جس قدر کل اعداد ہوں، اتنی ہی مرتبہ متعلقہ اسم الٰہی کا روزانہ ورد کریں۔ عمل کیونکہ مکمل وضاحت اور تفصیل سے بیان کر دیا گیا ہے۔ سو معمولی توجہ دینے سے ہر فرد خود بھی تیار کر سکتا ہے۔

## جدول حروف ملفوظی واعداد

| | | | |
|---|---|---|---|
| الف ۱۱۱ | با ۳ | جیم ۵۳ | دال ۳۵ |
| ھا ۶ | واؤ ۱۳ | زا ۸ | حا ۹ |
| طا ۱۰ | یے ۱۱ | کاف ۱۰۱ | لام ۷۱ |
| میم ۹۰ | نون ۱۰۶ | سین ۱۲۰ | عین ۱۳۰ |
| فا ۸۱ | صاد ۹۵ | قاف ۱۸۱ | را ۲۰۱ |



| | | | |
|---|---|---|---|
| شین ۳۶۰ | تا ۴۰۱ | تا ۵۰۱ | خا ۶۰۱ |
| ذال ۷۳۱ | ضاد ۸۰۵ | ظا ۹۰۱ | غین ۱۰۶۰ |

# خاص قوانین تسخیر

عملیات حُب وتسخیر کے ہمراہ طلسمات زھرہ کا نام آنے سے کچھ دوست یہ خیال کرتے ہیں کہ اس عنوان کے تحت آنے والے عمل جنس اور عشق ومحبت ہی سے متعلق ہوں گے۔ جبکہ میں اس موضوع کو وسیع تناظر میں دیکھتا ہوں۔ سو صرف محبت اور عشق ہی نہیں بلکہ دو بھائیوں، دو دوستوں، میاں بیوی، ملازم وافسر، حاکم ومحکوم، مالک وملازم کے مابین بھی اچھے تعلقات، محبت یا تسخیر کے اعمال عنوان بالا کے تحت بیان کیے جاتے ہیں۔ صرف اور صرف زن ومرد کو ہی نہیں تختہ مشق بنایا جاتا ہے۔

ذیل میں علم ساعات کے حوالے سے ایک عملیاتی قاعدہ بیان کر رہا ہوں۔ جو اس پر عمل کرے گا۔ حصول مقصد میں بالضرور کامیاب ہوگا۔

ہفتے کے تمام دن کسی نہ کسی کوکب سے منسوب ہیں۔ ہر کوکب کسی نہ کسی فرد اور جنس سے منسوب ہے جیسے کہ:-

☆ اتوار شمس سے منسوب ہے اور یہ والد، افسران وحاکموں سے

☆ پیر قمر سے۔ والدہ، مسافر

☆ منگل مریخ سے۔ بھائی

☆ بدھ عطارد سے۔ تاجر، ماموں

☆ جمعرات مشتری سے۔ والد، پیر، بزرگ

☆ جمعہ زہرہ سے۔ عورت، بیوی

☆ ہفتہ زحل سے۔ ملازم

کرنا آپ نے یہ ہے کہ جس کی تسخیر یا الفت قائم کرنا مطلوب ہو، مثلاً کسی عورت کی، تو جمعہ کے دن ساعت اول میں درج ذیل نقش تحریر کریں۔ اس کی پشت پر نقش کے نیچے تحریر دعا لکھ دیں۔

اس سلسلے میں چند باتوں کا دھیان ضرور رکھیں۔ ورنہ عمل کام نہ کرے گا۔

قمر در عقرب نہ ہو

جس کوکب کی ساعت میں نقش تحریر کرنا چاہ رہے ہیں وہ رجعت، زوال یا ہبوط وغیرہ میں نہ ہو۔

دیگر کواکب اس کو نحس ناظر نہ ہوں۔

ہر دن کی ابتداء یعنی طلوع آفتاب کے وقت سے متعلقہ دن کی پہلی ساعت شروع ہو جاتی ہے۔ یہ عموماً ۴۰ منٹ سے ایک گھنٹہ ۱۵/۲۰ منٹ تک ہو سکتی ہے۔ سو اس مدت کے اندر اندر عمل کر لیں۔

نقش و دعا سات عدد زعفران خالص سے تحریر کریں۔

وقت تحریر زعفران و گلاب کی دھونی دیں۔

زیر بحث نقش و دعا کو پانی یا کسی کھانے کی شے میں گھول کر طالب و مطلوب دونوں پی لیں۔

سات نقوش تحریر کئے تھے سو سات ہی دن یہ عمل کرنا ہے۔ نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم |
| اللہ | الرحمن | الرحیم | بسم |
| الرحمن | الرحیم | بسم | اللہ |
| الرحیم | بسم | اللہ | الرحمن |

دعا یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم یا واحد، یا سمیع، یا جامع، یا حی یا قیوم یا ولی،



یا حی، یا قیوم، یا ارحم الرحمین. یا اللہ یا اللہ فلاں بن فلاں کو فلاں بن فلاں کے حق میں مسخر کریں. یا اللہ یا اللہ یا اللہ.

# قوت خیال

عملیات حب کے عنوان سے آپ نے کئی ایک عمل مختلف کتب یا ماہرین عملیات سے حاصل کئے ہوں گے۔ تاہم جو عمل میں صفحہ قرطاس پر منتقل کرنے جا رہا ہوں وہ اپنی نوعیت کا ایک الگ عمل ہے۔

زیر بحث عمل اپنی نوعیت کے اعتبار سے اس وجہ سے بھی انفرادی اہمیت کا حامل ہے کہ اس کو کرنے کے لئے لمبے چوڑے حسابی عملوں نقوش اور تعویذوں وغیرہ کی ضرورت نہیں بلکہ ضرورت ہے تو صرف اور صرف مضبوط قوت ارادی کی۔

## قاعدہ و تشریح

جب کسی بھی دوست، ساتھی مرد یا عورت کو اپنی طرف متوجہ کرنا ہو تو سات دن یہ عمل مکمل توجہ، یقین اور مضبوط تصور کے ساتھ کریں۔ نا قابل یقین حد تک حسب منشا نتائج کا ظہور ہو گا۔

صبح صادق یا پھر عشاء کے بعد جب تمام مصروفیات کا اختتام ہو جائے سات دفعہ سورہ مزمل درست تلفظ کے ساتھ پڑھیں۔ گلاب کی خوشبو سے کمرہ مہک رہا ہو۔

جب سورہ سات دفعہ پڑھ لیں تو پھر التحیات یا کسی بھی ایسی نشست جس میں آپ با آسانی تیس منٹ سے ایک گھنٹہ تک بیٹھ سکیں اختیار کر سکتے ہیں۔ اس عمل کے لئے ضروری ہے کہ جس شخص کو آپ اپنی طرف متوجہ کرنا چاہتے ہیں اس کو آپ نے دیکھا ہو یا پھر اس کی تصویر آپ کے پاس ہو۔

اب آپ کو صرف یہ کرنا ہے کہ تصور میں مطلوب کی شکل، خدو خال لباس اور جسم کو آہستہ

آہستہ قائم کریں۔ جب آپ کا تصور مستحکم ہو جائے اور مطلوب مجسم شکل میں آپ کے سامنے آ کھڑا ہو تو دوسرا قدم آپ نے یہ اٹھانا ہے کہ تصور میں خیال کریں کہ مطلوب آپ کی طرف رغبت اختیار کر رہا ہے۔ جب یہ مرحلہ طے ہو جائے تو اب تصور کریں کہ وہ مکمل طور پر آپ کی جانب راغب ہے اور حسب منشاء آپ کا مطیع ہو گیا ہے۔

یہ ہے وہ مختصر سا عمل جو آپ کو کرنا ہے۔ جس قدر آپ کا تصور مستحکم ہو گا۔ آپ کی قوت ارادی مضبوط ہو گی۔ آپ کی دلچسپی اور دلجمعی اس عمل میں ہو گی اسی قدر زیادہ اور جلد اس کے نتائج کا حصول شروع ہو جائے گا۔

سات سے اکیس دن اس عمل کو باقاعدگی سے کرنے سے آپ حصول مقصد میں کامیاب ہو سکتے ہیں۔



# نظر زہرہ و مشتری

قاعدہ و تشریح

یہ عمل دو حصوں پر مشتمل ہے۔

اول: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو ۷۸۶ بار کسی میٹھی چیز پر پڑھ کر پھونک دیں۔ اور یہ شے مطلوب کو کھلا دیں۔ یہ عمل تین بار کرنا ہے۔

دوم: جب زہرہ اور مشتری میں نظر تثلیث بن رہی ہو یا زہرہ کی کسی دوسرے سعد کوکب کے ساتھ نظر تثلیث بن رہی ہو تو یہ عمل کریں۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے اعداد ۷۸۶ ہیں۔ نام بمعہ نام والدہ (دونوں فریقین) کے اعداد جمع کر لیں۔ ایک مربع نقش دی ہوئی چال کے مطابق پُر کریں یہ کام نظر بننے سے قبل کریں۔ جب نظر تثلیث بننے کا وقت ہو تو یہ مربع نقش سونے یا چاندی پر کندہ کر لیں۔



پھر اس لوح کو ہلکی آنچ کے قریب دفن کر دیں۔ مطلوب کے دل میں طالب کے لئے جگہ پیدا ہو گی تاہم یہ عمل تب ہی کریں جب واقعی شادی کا ارادہ ہو۔ یہ تیر بہدف اور متبرک عمل ہے۔ سو اس سے اچھے مقاصد کا حصول مثبت نتائج لائے گا۔

چال نقش مربع

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

# عمل فلیتہ

قاعدہ

1- مطلوب کا نام تحریر کریں۔

2- اسم الٰہی "ودود" تحریر کریں۔

3- طالب کا نام تحریر کریں۔

4- مطلوب و طالب کے نام بمعہ نام والدہ تحریر کرنے ہیں۔

5- اس فقرے کے تمام الفاظ کو اسی ترتیب سے حروف میں تبدیل کریں۔

6- جو سطر حاصل ہو اس کو الگ سے صاف ستھرا تحریر کر لیں۔

7-اس کو صدر موخر کریں۔

8-اس کو چاندی پر کندہ کروالیں۔

9-جس قدر سطور تکسیر کی حاصل ہوں۔ اتنے ہی اس تکسیر کے فلیتے بنائیں۔

10-ہر سطر کو الگ الگ کاٹ لے۔

11-ہر سطر فلیتے کو بوقت مغرب خوشبودار تیل میں جلادے۔

12-فلیتوں کی مفرد تعداد کے مطابق "اسم الٰہی "یا" یاودود" کو اتنے ہی سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

13-عمل کی مکمل وضاحت اور اس کی اجازت دینے کا بنیادی مقصد یہ ہوتا ہے کہ میں ایک حد تک ہی قارئین کے لئے کام کر سکتا ہوں۔ سو جو لوگ عملیات میں مہارت رکھتے ہیں ان کو یہ اعمال خود ہی تیار کر لینے کی مکمل اجازت ہے۔

14-تاہم جو لوگ یہ عمل تیار نہیں کر سکتے وہ چاندی کی لوح اور تکسیر مصنف کتاب سے تیار کروا سکتے ہیں۔

# عمل یٰسین

درج ذیل عمل شرف/ اوج زہرہ کے موقع پر بھی کیا جا سکتا ہے۔

حب و تسخیر کے اس سلسلے میں جو عمل بیان کرنے جا رہا ہوں یہ آزمودہ اور مجرب طریق ہے۔ آزمائش شرط ہے۔ مختصر سا عمل ہے۔ جمعرات کے دن ساعت زہرہ میں ڈیڑھ پاؤ کاغذی بادام



بازار سے خریدیں اور ان میں سے احتیاط کے ساتھ ایسے بادام الگ کر لیں جن کے اندر دو دو گریاں ہوں۔ ایسے سات عدد صاف ستھرے اور اچھے بادام لیں خیال رہے ان کی گریاں آپس میں مکس نہ ہوں۔

اسی دن ساعت زہرہ میں ان گریوں پر یہ عمل کریں۔ ہر جوڑی گری پر بالترتیب تین دفعہ سورہ یٰسین پڑھیں۔ عمل کے شروع اور اختتام پر تین دفعہ درود شریف بھی پڑھیں۔ جس جوڑی پر سورہ یٰسین پڑھ لیں اس کو سرخ ریشمی دھاگے کے ساتھ باہم ملا کر باندھ دیں۔

یہ عمل مکمل کرنے کے بعد ایک درخت انار کا تلاش کریں۔ یہ درخت میٹھے انار کا ہو۔ ترش یا کھٹے پودے سے دور رہیں۔ یہ ساتوں گریاں اس درخت کی کسی اونچی شاخ کے ساتھ باندھ دیں۔ اسی درخت کے نیچے کھڑے ہو کر سورہ یٰسین کو تین بار پڑھیں۔ ان گریوں کو درخت کے ساتھ لٹکانے کے لئے ان کو سرخ ریشمی کپڑے میں لپیٹ لیں۔ ان گریوں کے ساتھ ایک تعویذ جو درج ذیل چال سے تحریر کیا جائے گا بھی لپیٹ دیں۔

نقش چال

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ١٧ | ٥ | ١٣ | ٢١ | ٩ |
| ١١ | ٢٤ | ٧ | ٢٠ | ٣ |
| ١٠ | ١٨ | ١ | ١٤ | ٢٢ |
| ٤ | ١٢ | ٢٥ | ٨ | ١٦ |
| ٢٣ | ٦ | ١٩ | ٢ | ١٥ |

اس نقش کو تیار کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ طالب و مطلوب کے ناموں کو اسم الٰہی "یاودود" کے اعداد کے ہمراہ جمع کر لیں اور مندرجہ بالا چال کے مطابق نقش مکمل کریں۔ نقش کو کاغذ پر زعفران سے تحریر کریں۔

# تثلیث زہرہ و مشتری

جب زہرہ و مشتری کے درمیان تثلیث کی نظر ہو یا کوئی اور مثبت نظراتی حالت تو بھی یہ عمل تیار ہوسکتا ہے۔عمل یوں ہے۔

طالب و مطلوب کے ناموں کے اعداد باہم جمع کر کے ایک مخمس درج ذیل چال سے مکمل کریں۔ایسے تین نقوش تیار کریں۔یہ نقش مندرجہ بالا کوائف حالتوں میں تیار کریں۔پھر اگلی جمعرات کو اول ساعت زہرہ میں ان میں سے ایک نقش لے کر اس کا فلیتہ بنالیں۔اس پر روئی لپیٹ دیں اور اس روئی کو شہد، شکر اور دیسی گھی سے خوب اچھی طرح تر کرلیں۔ایک چراغ میں روغن کنجد لے کر اس فلیتہ کو اس میں جلنے کے لیے چھوڑ دیں۔جتنی دیر یہ فلیتہ جلتا رہے۔اسم الٰہی یا لطیف کا ذکر دلجمعی کے ساتھ مسلسل کرتے رہیں۔تین جمعرات یہ عمل کرنا ہے۔انشاءاللہ مقصد حاصل ہوگا۔

نقش چال

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۸ | ۱ | ۲۴ | ۱۷ |
| ۱۶ | ۱۴ | ۷ | ۵ | ۲۳ |
| ۲۲ | ۲۰ | ۱۳ | ۶ | ۴ |
| ۳ | ۲۱ | ۱۹ | ۱۲ | ۱۰ |
| ۹ | ۲ | ۲۵ | ۱۸ | ۱۱ |

نقش مخمس مکمل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد سے ۶۰ عدد قانون کے تفریق کردیں۔باقی کو پانچ سے تقسیم کریں۔اگر ایک بچے تو خانہ ۲۱ میں۔دو بچے تو خانہ ۱۶ میں۔تین بچے تو خانہ ۶ میں ایک عدد کا اضافہ کرتے ہوئے نقش بمطابق چال مکمل کرلیں۔نقش مکمل کرنے کے بعد اس کے نیچے عزیمت یوں تحریر کریں۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم عزمت علیکم یاملائکتہ المتوکلتہ علی نفس فلاں بن فلاں ....مسخر فلاں ابن فلاں...

## عمل ھُد ھُد

# تسخیر و محبت

آپ کسی کو بھی تسخیر کرنا چاہیں یا کسی کے دل میں اپنی محبت پیدا کرنا چاہیں تو ذیل کا عمل ہے آپ کی تمنا کی تکمیل کا باعث ہوسکتا ہے۔عمل یوں ہے۔

ایک ھُد ھُد لے کر اس کو ذبح کریں اور اس کے خون سے ایک سفید کاغذ پر درج ذیل طلسم تحریر کریں۔طلسم تحریر کرنے کے بعد اس کو لبان ذکر اور ھُد ھُد کے بائیں بازو کے تین پروں سے دھونی دیں۔دھونی دینے کے بعد اس کاغذ حُب کو محبوب و مطلوب کے مکان میں کسی جگہ لٹکا دیں۔جگہ ایسی ہو کہ کسی کی نظر اس کاغذ پر نہ پڑے۔ذیل میں طلسم تحریر ہے۔

۱ ۱ ۳ ۸ ۱ ۱ ۸ ۸ ۱ x ۱ ۳ ۱ =

۱ ۱ م م م ۱ ۱ ط ز و ع ط و ۳ ۹ ۸ ۳

۸ ۵ ۳ ۳ ہ۔ م ☆ ولا اسماء الطالب والمطلوب والتوکیل۔

# جماعت میں تفرقہ

لوگوں کے مابین تفرقہ یا اختلاف پیدا کرنا درست امر نہ ہے۔ ہاں کوئی ایسی صورت ہو کہ ظالم ایک جگہ اکٹھے ہوں یا کوئی دیگر جماعت عام لوگوں پر ظلم وغضب کا عذاب کھڑا کر دے تو پھر اس عمل کو کرنا جائز ہوگا بصورت دیگر نا جائز۔

اعمال محبت کے حوالے سے یہ عمل خاص طور پر اس وقت موثر ہے جب کچھ افراد یا خاندان یا برادری اکٹھی ہو کر مخالفت پر کمر بستہ ہو۔ تو ان میں اختلاف ڈلوا کر اپنا کام نکالا جا سکتا ہے۔

جب آپ کا یہ عمل کرنے کا ارادہ ہو تو رائی کے کچھ دانے (بلا تعداد) بائیں ہاتھ میں لیں اور سورہ قل اعوذ برب الفلق کو درج ذیل طریقے سے ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھیں۔

اس کے بعد دی گئی زجر کو سات مرتبہ پڑھیں۔ یہ عمل کرنے کے بعد گھر سے نکل کھڑے ہوں اور راستے میں کسی سے کلام نہ کریں۔ ورنہ عمل ختم ہو جائے گا۔ اپنے گھر سے سیدھے مطلوب کے گھر پہنچ جائیں۔ راستے میں قیام بھی نہ کریں۔ جلدی سے رائی کے ان دانوں کو فرد/افراد متعلقہ کے گھر/گھروں میں ڈال دیں۔ جلد ہی حسب منشاء ان میں اختلاف اور ناچاکی پیدا ہو جائے گی۔ یہ عمل السحر العجیب فی جلب الحبیب سے لیا گیا ہے۔ سورۃ کی دعوت اور زجر درج ذیل ہے:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ۔ اخمَاطِیْش ۲ مِنْ شَرِّمَاخَلَقَ کَھْلَمُوْصَا ۲ وَمِنْ شَرِّغَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ھِیْر ۲ وَمِنْ شَرِّالنَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ کَھر ۲ وَمِنْ شر حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ اَلُوحَا ۲ اَلعَجَلُ السَّاعَۃُ ۲۔ اللہ تمہارے معاملے میں اور تم پر مبارک کرے۔

یہ زجر ہے

اَھرَاقِیْل ۲ مِھرَاقِیْل ۲ اَخرَاقِیْل ۲ اَدُوْنَائِیَ اَصبَاٰئُوتُ آلُ





شَدَّایٰ اَجِیْبُوا یَا مَلَائِکَۃَ رَبِّیْ وَاُمُرُوْا خُدَّامُکُمْ بِقَضَاءِ حَاجَتِیْ اَجِبْ یَا جِبْرَائِیْلُ وَاَنْتَ یَا مِیْکَائِیْلُ۔ وَاَنْتَ یَا عِزْرَائِیْلُ وَاَنْتَ یَا اِسْرَافِیْلُ وَ اُمُرُوْا خُدَّامَکُمُ الْاَرْضِیَّۃَ بِقَضَاءِ حَاجَتِیْ (وَھِیَ کَذَا)۔

قل اعوذ

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

انتوکلوا یا احدام هذه السورة والأسماء وافعلوا
كذا الوحا عدد ۲ العجل عدد ۲ الساعة عدد ۲

# اعمال عطارد

اس عنوان کے تحت کئی ایک متفرق اعمال کو ذیل کی سطور میں تحریر کیا جا رہا ہے۔ صاحب

السحر العجیب فی جلب الحبیب (حصہ دوم) نے اس باب میں جو اعمال بیان کئے ہیں یہاں انکو مکمل شرح و تفصیل کے ساتھ بیان کیا جا رہا ہے۔

# عمل بُغض و تفرقہ

اس مضمون کے آخر میں دیئے گئے نقش کو مٹی کی ایک نئی اور تازہ ٹھیکری پر اس وقت تحریر کریں جب چاند برج سنبلہ میں اور ساعت زحل کی ہو۔ تحریر کرتے وقت مقل اور بذر کتان کا بخور استعمال کریں۔ ٹھیکری پر ۴۵ دفعہ آخر میں دی گئی دعوت پڑھیں اور پھر ٹھیکری کو زور سے سخت زمین پر مار کر چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں میں تبدیل کر دیں۔ ان کو مزید باریک کر لیں۔ (جہاں تک ممکن ہو)۔ پھر ان کو ان افراد کے راستے میں ڈال دیں جن میں بُغض اور تفریق مطلوب ہے۔ آپ ان کے گھروں میں بھی ڈال سکتے ہیں۔ دوبارہ وہ اکٹھے نہ ہوں گے۔

عمل بُغض، جدائی اور دشمنی نقش کو بکری کی رنگ دار کھال پر ایسے وقت میں تحریر کریں جب چاند برج جوزا میں ہو اور ساعت مریخ کی جاری ہو۔ دعوۃ ھذا کو ۴۵ مرتبہ پڑھیں اور دوران عمل مقل اور بذر کتان کا بخور استعمال کریں۔ بعد از تکمیل عمل کھال کو کسی ویران قبر جس پر فاتحہ کے لیے کوئی نہ آتا ہو دفن کر دیں۔ بالیقین فریقین میں جدائی اور اختلاف واقع ہوگا۔

# شہر یا مکان سے بے دخلی

نقش ہذا کو چار الگ الگ کاغذوں پر تحریر کریں۔ تحریر کا یہ عمل اس وقت کریں جب چاند



بادی بروج میں ہو اور ساعت عطارد کی جاری ہو۔ پھر ان پر دعوۃ ۴۵ مرتبہ پڑھیں اور ہوا میں اس طور نصب کریں کہ پنکھے کے طور چلتا رہے۔ بس حصول مقصد ہوگا۔

# گھر میں پتھر پڑیں

نقش ھذا کو سرخ رنگ کی بکری کی رنگین کھال پر تحریر کریں۔ جبکہ چاند برج منقلب میں ہو اور طالع برج ذوجسدین ہو۔ بخور اس عمل کا مقل اور بذر کتان ہے۔ اس کھال پر دعوت ۴۵ مرتبہ پڑھیں اور عمل مکمل ہونے پر اس کھال کو بھاری پتھر کے نیچے دبا دیں۔ پھر لوہے کی ایک سلاخ لے کر اس کو پتھر پر مضبوطی سے ٹکا دیں اور پھر دعوۃ کو ایک مرتبہ پڑھ کر اس کھال کو نکال لو اور اس مکان کے سامنے دفن کر دو جس پر پتھر پھینکنے مطلوب ہیں۔ بس اس پر پتھر برسیں گے اور وہ تباہ و برباد ہو کر وہاں سے بھاگ کھڑا ہوگا۔

# سفر/شادی کی بندش

نقش کو سیسے کی لوح پر تحریر کریں۔ جبکہ چاند برج ثابت میں ہو اور ساعت زحل کی ہو۔ بخور اس عمل کا مقل و بذر کتان ہے۔ لوح پر دعوۃ ۴۵ مرتبہ پڑھ کر کسی تاریک کمرے میں دفن کر دیں۔ بلاشبہ فرد شادی اور سفر سے رک جائے گا۔

# عورتوں سے بندش

ایک بڑا تالہ لے کراس کی پشت پر نقش ہذا کو تحریر کریں۔ اس وقت چاند برج ثابت میں ہو۔ بخور جل رہا ہو۔ دعوت کو ۴۵ مرتبہ پڑھیں اور پھر تالے کو بند کردیں۔ پھر اس قفل کو پانی کی جگہ کے نیچے دفن کردیں۔ بے شک فرد عورتوں سے رک جائے گا۔ یہ بندش ختم کرنے کے لیے تالا نکال کراس کو چابی سے کھول دیں۔ بندش ختم ہو جائے گی۔

تدھوناش امیراش ھطیش شاھیش زرانیش ملیش

ف ق ج م خ م ث

| | | |
|---|---|---|
| لع | ح | ل |
| ع | ل | لح |
| ل | لح | ح |

وھدش معفردیش أجیبوا وافعلوا کذا وکذا



دَعَوْتُ وَطَلَبْتُ رُوْحَانِيَّةَ الْقَهْرِ وَالْغَضَبِ وَالْاِنْتِقَامِ رُوْحَانِيَّةَ عَطَارُدْ صَاحِبِ الْفَلَكِ الثَّانِيْ تَدْهَا نُوْش اَمِيْرَاش هَطِيْش شَاهِيْش زَرَانِيْش مَلِيْش وَهَدَش مُعْفَرْدِيْش اَجِيْبُوْنِيْ وَاقْضُوْا حَاجَتِيْ وَهِيَ كَذَا وَكَذَا شَهْطَيَالَخْ وَنَهْشَطُوْخ وَنَهْشَطُوْخ هَدَاخْ اُسْكَمُوْتَا سَكْمِيْشَا بِبَهَاءِ النُّوْرِ وَنُوْرِ الْبَهَاءِ شَعْطَمِيْث مَكْلَمِيْشَا أَهْدَيَاخْ عَقْطَهَيَاخْ مَصِيْص لَوْهَص هَكْشَمِيْقَا زَجْرَ الْجِنِّ يَا جَلْجَحِيْحَا أَجِيْبُوْا مُسْرِعِيْنَ طَائِعِيْنَ لِمَا أَمَرْتُكُمْ بِهِ أَسْرَعَ مِنَ الْبَرْقِ الْخَاطِفِ وَالرِّيْحِ الْعَاصِفِ سِرَّ الْمُحْرِقَاتِ مِنَ الْأَسْمَاءِ وَزَجْرِهَا دَخْنَا هِيَ مَا لَا قَالَا تَبَاهْ بَزْدَرَهْ أَكْشَبَاطْ أَهْلًا عَاكِمَا شَلْمَرْ قَرْطُوْش مَهْلِيْثَا مَا طَيْطُوْتَا مَلْطَيْهَلُوا الْوَحَا الْعَجَلَ السَّاعَةَ كَمَا صِفَةِ الرِّيَاحِ، وَطَرْفَةِ الْعُيُوْنِ، أَيُّهَا الْكَوْكَبُ السَّارِيْ أَنْفِذْ بِرُوْحَانِيَّتِكَ لِحَاجَتِيْ فَلَا تَتَأَخَّرْ عَنْ قَضَائِهَا طَرْفَةَ عَيْنٍ فَإِنِّيْ دَعَوْتُكُمْ بِأَسْمَائِكُمُ الْحَاكِمَةِ عَلَيْكُمُ الْمُطِيْعِيْنَ أَمْرَهَا هَلُمُّوْا إِلَى الطَّاعَةِ وَالْبِدَارِ الْوَحَا الْعَجَلَ السَّاعَةَ۔

# حصول محبوب

## اسماءِ قمر کی تصاریف

زیر بحث عمل عبدالفتاح السید الطوخی کا ہے جوانہوں نے اپنی کتاب السحر العجیب فی جلب الحبیب (حصہ دوم) میں تحریر کیا ہے۔ اپنی اصل شکل میں اس کو سمجھنا قاری کے لیے آسان نہ تھا سو اس کو ذیل میں مکمل تفصیل کے ساتھ درجہ بدرجہ بیان کیا گیا ہے۔ امید ہے شائقین محبت اس سے اب بلا مشکل فائدہ حاصل کر سکیں گے۔

## پہلا طریقہ

جس فرد کو بھی اپنی محبت میں گرفتار کرنا ہو۔ اس کے استعمال شدہ کپڑے کو لے کر سات بتیاں بنالیں۔ یہ کپڑا ایسا ہو جو فرد متعلقہ کے جسم سے مس ہوا ہو۔ ہر بتی پر ذیل میں دیا گیا نقش تحریر کرو اور رات کے وقت اس بتی کو جلا دو۔ یہ عمل مسلسل سات دن کرنا ہے۔ اس کے درمیان ناغہ نہ آئے اور وقت مقررہ پر ہی روزانہ کیا جائے۔

ان بتیوں کو جلاتے وقت درج ذیل دعوت کو ستر مرتبہ پڑھیں۔ بالیقین آپ کا مقصد حاصل ہوگا طلب کا حصول ہوگا۔

اور یہ قبولیت والی دعوت ہے

یَاکَذَا کَذَا اخَذَتْكَ وَ جَلَبْتُكَ ۔ یَا کَذَا وَ کَذَا اَلْعَجَلُ اَلْعَجَلُ ایَا
مَعْشَرَ الْمُلُوْكِ وَ الرُّوْحَانِیُوْنَ فَاِنِّیْ اَعْزِمُ عَلَیْکُمْ بِالْاِسْمِ الَّذِیْ
تَجَلّٰی بِہٖ رَبُّنَا لِلْجَبَلِ فَجَعَلَہٗ دَکًّا وَ خَرَّمُوْسٰی صَعِقًا ۔ وَبِالْاَسْمَاءِ





اَلَّتِیْ اَرْسَلَ اللّٰہُ بِھَا الْاَمْطَارَ وَاَثْبَتَ بِھَا الْاَشْجَارَ ۔ وَتَطَیَّبَ بِھَا
الْاَثْمَارَ ۔ وَتَشْخَصَ بِھَا الْاَبْصَارَ ذٰلِکُمُ اللّٰہُ الْوَاحِدُ الْقَھَّارُ ۔ وَکُلُّ
شَیْءٍ عِنْدَہٗ بِمِقْدَارٍ ۔ اَجِبْ یَا عَجْلَانُ وَ اَنْتَ یَا غَمْصُ السَّاعَۃِ ۲
اَلْعَجَلُ ۲ کَعَجَلِ السَّحَابِ ۔ اَجِیْبُوْا بِقُدْرَۃِ اللّٰہِ وَ عِزَّتِہٖ وَ بِحَقِّ
سُلَیْمَانَ بْنِ دَاوٗدَ عَلَیْھِمَا السَّلَامُ ۔ وَبِحَقِّ عَظْمَۃِ اللّٰہِ وَعِزَّتِہٖ ۔
اَلْمُلْکُ لِلّٰہِ الْوَاحِدُ الْقَھَّارُ ۔ اَلْعَزِیْزُ الَّذِیْ قَھَرَ الْمُلُوْكَ بِقُدْرَتِہٖ ۔
اَلْعَلِیُّ الْاَعْلٰی ۔ رَبُّ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتِ ۔ عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّھَادَۃِ
رَبُّ الْعَالَمِیْنَ ۔ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ۔ اَجِبْ یَا جِبْرَائِیْلُ وَ اَنْتَ یَا
مُرَّۃُ بِحَقِّ لَیَاخِیْم ۔ اَجِبْ یَا سَمْسَمَائِیْلُ ۔ وَاَنْتَ یَا اَحْمَرُ بِحَقِّ
لَیَالْغُوْ اَجِبْ اَیَا مِیْکَائِیْلُ ۔ وَاَنْتَ یَا بُرْقَانُ بِحَقِّ لَیَافُوْر ۔
یَا صَرْفِیَائِیْلُ ۔ وَاَنْتَ یَا شَمْھُوْرَشُ بِحَقِّ لَیَارُوْغَ اَجِبْ یَا عَنْیَائِیْلُ
وَاَنْتَ یَا بَیْضُ بِحَقِّ لَیَارُوْث ۔ اَجِبْ یَا کَسْفِیَائِیْلُ ۔ وَاَنْتَ یَا
مَیْمُوْنَۃُ بِحَقِّ لَیَارُوْش ۔ اَجِبْ یَا رُوْقِیَائِیْلُ ۔ وَاَنْتَ یَا مُذْھَبُ
بِحَقِّ لَیَاشَلَشْ اَلسَّاعَۃُ اَلسَّاعَۃُ اَلْعَجَلُ اَلْعَجَلُ کَعَجَلِ السَّحَابِ ۔
اُدْعُوْکُمْ بِحَقِّ اللّٰہِ ۔ وَبِحَقِّ تَاجِ حَوَّاءَ وَقَمِیْصِ یُوْسُفَ ۔ وَتَوْرَاۃِ
مُوْسٰی ۔ وَاِنْجِیْلِ عِیْسٰی ۔ وَزَبُوْرِ دَاوٗدَ وَفُرْقَانِ مُحَمَّدٍ صَلّٰی

اللہ علیہ وسلم۔ و بصبر ایوب وبتوبۃ داود۔ وبدعاء زکریا۔ وبالرعد والغضب والصعق اجیبوا کذا و کذا بحق الملک الجبار۔ وبحق العرش والکرسی۔ و بھول یوم القیامۃ و بالزخرف والطور۔ وبنور القمر۔ و بشعاع الشمس وباحرف الزھرۃ۔ وبزھرۃ النجوم۔ و بخفاقۃ الشمس۔ وبحق اللہ الذی لا الہ الا ھو فاعبدوہ اسالک یا اللہ ان ترزقنی منھم المحبۃ والسلامۃ والعافیۃ۔ اجب یا جبرائیل و یاسمسمائیل و یا میکائیل و یاصرفیائیل و یاعنیائیل۔ و یا کسفیائیل و یاروقیائیل۔ تاتونی بنفوس طاھرین طائعین۔ یا معشر الجن ائتونی بالعشرۃ القائدین عساکرکم۔ و اتونی ولا یبقی منکم احد۔ این مرۃ۔ این الاحمر این برقان۔ این شمھورش۔ این الابیض۔ این میمون۔ این مذھب۔ اجیبوا کذا و کذا الی کذا و کذا انہ من سلیمان وانہ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ ان لا تعلوا علی واتونی مسلمین مشرعین طائعین الطاعۃ للہ ولاسمائہ لیاخیثم لیالغو لیافور لیروغ لیاروث لیاروش لیاشلش اقسمت علیکم ایتھا





الملائکۃ القمریۃ۔ المشعشعۃ الانوار عزمت علیکم بھذہ الاسماء الا ما افعلتم بین کذا و کذا۔ عزیمت پوری ہوگئی۔

نقش

| | | |
|---|---|---|
| | لیاخیثم عریوسہ ... یا جبرائیل | |
| اجب یا صرفیائیل وانت یا احمر لیالغو بفعل کذا | اجب یا میکائیل وانت یا برقان لیافور بفعل کذا | اجب یا سمسمائیل وانت یا شمھورش لیا... بفعل کذا |
| اجب یا عنیائیل وانت یا ابیض لیاروغ بفعل کذا | اجب یا روقیائیل وانت یا مذھب لیاروش بفعل کذا | اجب یا کسفیائیل وانت یا میمون لیاروث بفعل کذا |

## دوسرا طریقہ

اسی نقش و دعوت کے حوالے سے ایک طریقہ یہ ہے کہ جس فرد کو آپ حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ اس کے بال حاصل کریں۔ پھر کاغذ پر اس کی شکل بنا کر اس پر نقش تحریر کریں۔ یہ کام مکمل کرنے کے بعد نقش اور بالوں کو اکٹھا اس طرح لٹکاؤ کہ ہوا میں ہلتے رہیں۔ بس حصول مقصد ہوگا۔ تکمیل عمل کے لیے باقی ذکر کا طریق حسب سابقہ اختیار کرو۔

## تیسرا طریقہ

مٹی کی ایک ایسی ٹھیکری لو جوئی' تازہ اور خوب پکی ہوئی ہو۔ خیال رہے یہ ٹھیکری غیر استعمال شدہ ہو اور تیار ہونے کے بعد اس کو پانی مس نہ ہوا ہو۔ بس اس ٹھیکری پر نقش لکھو اور اس کو آگ میں جلنے کے لیے رکھ دو۔ ذکر وغیرہ کا طریقہ حسب سابق ہی ہے۔

## بخور اعمال

ان اعمال کے دوران عود جاوی ولبان ذکر اور مصطگی کا بخور جلاؤ۔



# طلاسم محبت

ذیل میں تحریر کردہ طلاسم عبدالفتاح السید الطوخی کے بیان کردہ ہیں۔ ان کو انہوں نے اپنی کتاب السحر الاحمر میں تحریر کیا ہے۔ ذیل میں ان کے اعمال کو مکمل تفصیل اور تشریح کے ساتھ تحریر کیا جاتا ہے۔

طلسم اول

درج ذیل طلسم کو تین الگ الگ کاغذوں پر تحریر کریں اور تینوں کاغذوں کو بالترتیب صبح' ظہر اور مغرب کے وقت جلا دیں۔ تاہم جلانے سے قبل ہر کاغذ میں تین ٹکڑے لبان ذکر' تین دانے دھنیے کے اور تین دانے سفید مرچ کے رکھیں۔

تعویذ اگلے صفحہ پر دیا گیا ہے۔



ذیل میں تحریر کردہ دعوت کو مطلوب کے نام کے اعداد کی تعداد کے مطابق کاغذوں کو جلاتے ہوئے تینوں اوقات میں پڑھیں۔ اور ہر کاغذ پر اس دعوت کو تحریر بھی کریں۔

**هيجوا و اجلبو واعطفوا واحراقوا قلب فلان ابن فلانة بالمحبة والرهج والغليان الى فلانة بنت فلانة بحق هذه الاسماء عليكم الوحا ٢ العجل ٢ الساعة٢۔**

طلسم دوم

یہ طلسم بذات خود آٹھ طلاسم پر مشتمل ہے۔ ذیل میں دعوت اور تمام طلاسم بالترتیب تحریر ہیں۔ ان کو استعمال کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ ہر طلسم الگ کاغذ پر لکھیں اور اس پر دعوت بھی تحریر کریں۔ پھر اس کاغذ کو آگ میں ڈال دیں اور کاغذ کو جلاتے وقت دعوت کا ذکر بھی کریں۔

**هيجوا واقلقوا وازعجوا و احرقوا واعطفوا قلب كذا و كذا الى محبة كذا و كذا بحق هذه الطلاسم والاسما۔**

طلاسم یہ ہیں۔

اس عمل کا سب سے اہم جز یہ ہے کہ پہلے کاغذ میں سفید مرچ کا ایک دانہ' دوسرے میں دو'

تیسرے میں تین اور اسی طرح آٹھویں میں آٹھ دانے رکھیں اور یہی دانے اس عمل کا بخور بھی ہیں۔

# حاضرات ساروخ

حاضرات کا یہ عمل حکیم بارنوخ ساحر سوڈانی کا ہے جو اس صاحب علم نے اپنی کتاب سحر بار نوخ میں درج کیا ہے۔ اس عمل کی مکمل شرح حسب ذیل ہے۔

وہ جو حاضرات ساروخ کا طلب گار ہو اس کو چاہیے کہ ساروخ کی درج ذیل شکل ایک کاغذ پر نقش کرے۔ اس شکل کو نقش کرنے کے بعد درج ذیل کلمات واضح طور پر اس پر نقش کردے:-

٤٥١+١+١٧٠٧٠



اس نقش کو آگ میں جلا دیں۔ جلاتے ہوئے لبان ذکر و جاوی تناصری کا بخور دیں۔





جلانے کے عمل کے دوران درج ذیل قسم دو سو چھ مرتبہ پڑھیں۔ بالیقین ساروخ کی حاضرات ہوں گی اور حصول مقصد ہوگا۔ قسم درج ذیل ہے:-

**"تریخ ۲ بطلطیش ۲ سام ۲ هروش ۲ احضریاساروخ یا ابن ابلیس الاکبر بحق صاحب الطول والعرض وروح الاصنام وعباد النیران وبالاسم السریع مطط ۲ احضر یا ساروخ سمیعا مطیعا الوحا العجل الساعة"**

# حاضری مطلوب

کتاب السحر المخزن کا یہ عمل ہے جس کو حکیم بارنوخ ساحر سوڈانی اور عبدالفتاح السید الطوخی نے نقل کیا ہے۔ ذیل میں افادہ قارئین کے لیے اس کو بمعہ شرح تحریر کیا گیا ہے۔

عمل یوں ہے کہ ایک انڈا لیں اور اس پر درج ذیل طلسم تحریر کریں۔ پھر جو مرد عورت مطلوب ہے اس کے بال حاصل کریں۔ جب تمام اشیاء جمع ہو جائیں تو ہلکی آگ پر انڈے کو رکھ دیں ساتھ ہی مطلوب کے بالوں سے دھونی دیں اور ذیل میں تحریر کردہ دعوت انڈے کے مکمل طور پر جل جانے تک پڑھتے رہیں۔

**توکلوا یا خدام هبه الاسماء بتهييج فلانة بنت فلانة**

**وازعجوا قلبها بالمحبة والمودة الی فلان ابن فلانة الوحا ۲ العجل ۲ الساعة ۲۔**

دوران عمل اس بات کی خاص تاکید ہے کہ نہ انڈے پر طلسم تحریر کرتے اور نہ دوران عمل آپکو کوئی فرد نہ دیکھے۔ آپ بالکل اکیلے اور تنہا ہوں۔

# عمل حکیم طمطم ہندی (اول)

حکیم صاحب کا ایک خاص عمل جو صاحب اقتدار و قوت کی تسخیر کے لیے استعمال ہوتا ہے ذیل میں شرح و بسیط کے ساتھ تحریر کر رہا ہوں۔

**عمل:** زہرہ اور مشتری یا کوئی اور سعدین حالت تثلیث میں ہوں اور ساعت سعد ہو تو آیت کریمہ **"والھکم الله واحد لا اله الا هو الرحمن الرحيم"** کے اعداد میں اپنا نام بادشاہ کا نام اور اسم الٰہی "ودود" کے اعداد شامل کر کے ایک لوح نقرہ مربع تیار کرو۔ لوح کی پشت پر درج ذیل چار اسم تحریر کرو۔

**"یا طھیال یا مکیال یا اصباوت یا اھیا"**

اس سارے عمل میں منہ میں شیرینی رکھیں اور عمل کی عبارت و اعداد کے علاوہ کوئی دوسرا حرف یا عدد عمل کے مکمل ہونے سے پہلے تحریر نہ کریں۔

و ا ل ح ک م ا ه و ا ح د



٦ ١ ٣٠ ٨ ٢٠ ٤٠ ١ ٣٠ ٥ ٦ ١ ٨ ٤

ل ا ا ل ه ا ل ا ه و ا ل ر

٣٠ ١ ١ ٣٠ ٥ ١ ٣٠ ١ ٥ ٦ ١ ٣٠ ٢٠٠

ح م ن ا ل ر ح ی م

٨ ٤٠ ٥٠ ١ ٣٠ ٢٠٠ ٨ ١٠ ٤٠ = ٨٨٨

مندرجہ بالا سطور میں آیت زیر بحث کے اعداد استخراج کر دیے گئے ہیں۔ ان میں حسب قاعدہ فرد اور بادشاہ یا حاکم جس کی تسخیر مطلوب ہو کے نام کے اعداد بمعہ اسم الٰہی "ودود" کے اعداد جمع کر کے سونے کے پترے پر مربع نقش سعدین کی نظر تثلیث میں کندہ کروالیں۔ بادشاہ یا حاکم کے پاس جاتے ہوئے لوح کو اپنے پاس رکھیں۔ اللہ حامی و مددگار ہو اور فرد متعلقہ تسخیر ہوگا۔

## شرف قمر

ہر قمری ماہ میں قمر ایک دفعہ حالت شرف میں آتا ہے۔ اس وقت کو آپ ماہنامہ راہنمائے عملیات یا خالد روحانی جنتری سے دیکھ سکتے ہیں۔ شادی کے لیے اس وقت درج ذیل عمل کی تیاری حصول مقصد میں معاون ثابت ہوگی۔

# عمل حکیم طمطم ہندی (دوم)

## عمل تسخیر

تسخیر اور محبت کے لیے یہ عمل حکیم صاحب نے بیان کیا ہے۔ طریقہ اس کا یہ ہے کہ زہرہ اور مشتری کی کسی سعد حالت و نظر میں یہ عمل تیار کرے۔ ذیل میں دی گئی تصویر کے مطابق نقل تیار کرے

اوراس کے درمیان درج ذیل چہار اسماء بھی تحریر کرے۔

**"یا کفتالیوش، یا متعلموش، یا طھالموش، یا غلیوش"**

اس طلسم پر اپنا نام بمعہ والدہ اور اس فرد کا نام بمعہ والدہ تحریر کرے جس کی تسخیر مطلوب ہے۔

نقش تحریر کرتے ہوئے مشتری اور زہرہ کے بخور جلائیں اور کسی بھی فرد سے کتنی بھی ضروری بات ہو نہ کریں۔ اس عمل کو تحریر کرتے ہوئے شیرینی منہ میں لازم رکھیں اور تکمیل عمل تک منہ میں شیرینی ہونی لازم ہے۔





اس طلسم میں بنیادی طور پر زہرہ اور مشتری کو غالب دیکھایا گیا ہے سو ان دونوں کی اشکال کندہ کر کے مشتری کے ہاتھ میں قمر کی صورت بنائے۔ مکمل شکل دیئے گئے نقشے کے مطابق نقل کرے۔ دوران عمل کسی سے نہ بات کرے نہ غصے کا اظہار کرے۔

# شادی



وہ مرد و زن جن کی شادی کسی وجہ سے نہ ہو رہی ہو یا تاخیر ہو رہی ہو یا کسی بھی دیگر وجہ سے شادی میں رکاوٹ ہو تو حصول مقصد کے لئے یہ عمل عدد رجہ مفید ہے۔

طالب و مطلوب کے ناموں کے اعداد بمعہ ان کی والدہ کے ناموں کے اعداد ابجد شمسی کے مطابق لیں۔ ان میں ۳۳۷۷ عدد جو کہ خاص اسماء الہی کے اعداد ہیں جمع کریں۔ کل اعداد میں سے ۱۲ عدد قانون کے تفریق کریں۔ باقی ماندہ کو تین سے تقسیم کریں۔ جو خارج قسمت آئے اس کو پہلے خانے میں لکھیں اور باقی نقش بلحاظ چال مکمل کریں۔ خیال رہے اگر تین سے تقسیم کرنے کے بعد ایک باقی بچے تو خانہ سات میں اور اگر باقی دو بچے تو خانہ چار میں ایک کا اضافہ کریں۔ نقش تحریر کرنے کے بعد اسے سرخ کپڑے میں لپیٹ کر کسی میٹھے پھل دار درخت پر لٹکا دیں۔ خیال رہے نقش چاندی کی لوح پر لکھوائیں۔

مندرجہ بالا عمل میں جو کل اعداد حاصل ہوئے ہیں ان کا مفرد عدد بنا کر اتنے سو مرتبہ اسم الہی 'یا واسع' کا ذکر اول آخر سات مرتبہ درود شریف کے ساتھ چالیس دن تک مسلسل کریں۔ جو لوگ خود یہ نقش نہ بنا سکیں ادارے سے تیار کروا سکتے ہیں۔

# حب و تسخیر

زہرہ جب حالت شرف میں آئے تو یہ عمل تیار کر سکتے ہیں۔ اس کے شرف کے اوقات ہر ماہ شائع ہونے والے پرچے راہنمائے عملیات اور ہر سال شائع ہونے والی خالد روحانی جنتری میں دیکھ سکتے ہیں۔ حب و تسخیر کے عملیات کے لیے یہ مجرب ترین وقت ہے۔ اسی حوالے سے ذیل میں ایک خصوصی عمل دیا جا رہا ہے۔

**عمل:**

